یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!
FEBRUARY 201
GOLDEN YEARS 70
سالہ مسلسل اشاعت
آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت® لاہور




C.P.N.E کے مہمان سید مصطفیٰ کمال (پی ایس پی) کا مستقبل علمِ نجوم کی روشنی میں



گرہنوں کے اثرات

قصہ گاؤ ماتا کا



A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی

# آئینہ قسمت ®

آفاقی علوم کا علمبردار — لاہور

جلد نمبر 70 | FEBRUARY 2018 | شمارہ نمبر 11

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبر شپ 9000 روپے

لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years

چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی

آئینہ قسمت — زنجانی جنتری — ماہنامہ آئینہ جنتری — البیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلسِ مشاورت

- مخدوم سید چن پیر قادری
- مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
- چودھری واجد علی خان
- کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ
- میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی
- ڈاکٹر اجمل نیازی
- شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ)
- پروفیسر توفیق بٹ
- افتخار احمد
- علامہ صمصام الدین
- محمد سلیم نقشبندی

مشیر قانونی: طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ، محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ و لے آؤٹ: ارشد علی

سرکولیشن مینیجر: حامد بشیر



کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2

54660 بلمقابل یونین کونسل، حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ، لاہور

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی — 19-A جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آر ی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ

PH: 051-8732742, 051-8732764

کاشانہ زنجانی — نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ، آرام باغ روڈ، کراچی-74200

Ph: 021-32217544



سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

اشرف تقوی

ذکر کرتی رہے زباں تیرا
لب پہ ہر دم رہے بیاں تیرا

گرچہ تیرا نشان کوئی نہیں
ہے مگر ہر جگہ نشاں تیرا

تیری قدرت سے کچھ نہیں باہر
ہے مکاں تیرا، لا مکاں تیرا

رہنما تو ہی ہر سفر میں ہے
منزلیں تیری، کارواں تیرا

میری معراج ہے فقط اس میں
ہو جبیں میری، آستاں تیرا

تیری جانب سے خیر و شر کا وجود
ہر یقیں تیرا، ہر گماں تیرا

# نعت

مظہر بھوپالی

زباں پر نام احمدؐ آ رہا ہے
کوئی صلِ علیٰ پڑھو آ رہا ہے
گناہوں سے میرا دامن بھرا ہے
میرا دل آپ ہی شرما رہا ہے
انہی کے نقشِ پا ہیں ہر قدم پر
انھیں کا نام لب پر آ رہا ہے
نہیں ہو جیسے کوئی میرا وارث
ہمیں آنکھیں ہر ایک دکھلا رہا ہے
چلو آؤ چلیں سوئے مدینہ
مرا ہادیؐ مجھے بلوا رہا ہے
مدینے کا تصور جب سے آیا
کوئی نعت نبی لکھوا رہا ہے
شفاعت وہ کریں گے تیری مظہرؔ
مرا دل مجھ کو یہ سمجھا رہا ہے




# منقبت

مظہر بھوپالی

کھلے ہیں پھول اور چٹکی کلی ہے
نبی کی گود میں ان کا وصی ہے
علی کا تذکرہ ہے ہر زباں پر
ہوا بھی آج اِٹھلا کر چلی ہے
پڑھو صلے علیٰ مل کر عزیزو
حرم میں آج میلادِ علی ہے
ولائت جس کو کعبے سے ملی ہے
کہا حق نے یہی میرا ولی ہے
ولادت کے لیے مخصوص کب تھا
شرف یہ دیکھ کر دنیا جلی ہے
خزاں کا دور چھٹنے کو ہے مظہر
نسیم صبح یہ کہہ کر چلی ہے

Justice for Zainab

## فوج کے سربراہ، عدالتوں کے سربراہوں اور حکومت کے متوجہ ہونے کا شکریہ

# زینب کا بہیمانہ قتل

1973ء کے آئین کے بعد 2018ء پاکستان کی تاریخ میں ایک غیر معمولی مثبت آئینی تبدیلیوں کا سال ثابت ہوگا

زینب کے بہیمانہ قتل پر پورا ملک سراپا احتجاج ہے۔فوج کے سربراہ۔عدالتوں کے سربراہوں اور حکومت کے اعلیٰ ترین عہدیدار ملزموں کے خلاف اپنی خدمات پیش کررہے ہیں مگر اس سے یہ بھی اندازہ ہوتا ہے کہ ملک کے متعلقہ ادارے جیسے پولیس اور مقامی انتظامیہ کس قدر ناکارہ ہیں۔اگر ایک قاتل کو پکڑنے کے لئے فوج کے سربراہ کو میدان میں اترنا پڑے تو اس ملک کا کیا حال ہوگا۔اصل میں نااہلی اور بدعنوانی کی شروعات تو سارے ملک میں سی سی ٹی وی کیمروں کی تنصیب سے شروع ہوتی ہیں۔لاہور سے کراچی تک حکام دونمبر کے کیمرے خریدتے ہیں جن کی ریسولیشن Resolution اتنی کم ہوتی ہے کہ مجرم پہچانا ہی نہیں جاتا۔

سب سے پہلے تحقیقات ہونی چاہئے کہ ان ناقص کیمروں کی خریداری میں کس کس نے بہتی گنگا میں ہاتھ دھوئے۔کراچی میں بھی اس قدر ناقص کیمرے لگے ہیں کہ حال میں خواتین پر چاقو سے حملہ کرنے والے مجرم کی فوٹیج کئی مقام پر ریکارڈ ہوئی مگر پرچھائیں سے کون پہچان سکتا ہے۔خدا کے لئے نظام ٹھیک کریں تاکہ ایک قتل پر فوج کے سربراہ کی مدد کی ضرورت نہ پڑے۔جس جس نے ملک میں ٹی کیمرے خریدیں ہیں اسے کڑی سزا دی جائے اور یہ کیمرے فوری بدلے جائیں اور یہ شفاف طریقے سے ایک ایسے ٹینڈر سے ہو جس میں اچھے Resolution پر زور دیا گیا ہو۔اس وقت تو یہ کیمرے ایک مذاق سے زیادہ نہیں۔پوری قوم کے لئے دُعاگو

سیّد مصور علی زنجانی



### سہواً غلطی کی تصحیح زنجانی جنتری 2018ء

زنجانی جنتری 2018ء صفحہ نمبر 157 تا 160 اور 183,182 جبکہ 12 امامیہ جنتری 2018ء صفحہ نمبر 51 تا 56 پر نظرات سیارگان اور سیارگان کے شرف و ہبوط 2018ء کی بجائے 2017ء سہواً غلطی سے پرنٹ ہو چکے ہیں۔جس کیلئے ادارہ سبھی ان قارئین سے معذرت خواہ ہے۔جوان اوقات سے فیض یاب ہوتے ہیں۔2018ء سال بھی ماہنامہ آئینہ قسمت میں اس کی تصحیح جاری رہیگی اس کے علاوہ ہم نے انکی PDF فائل بھی تیار کی ہے۔ ایسے بہن بھائی جو اسے اپنے سیل فون Whatsapp پر منگوانا چاہیں تو منگوا سکتے ہیں۔اس کے علاوہ مکمل 12 امامیہ جنتری 2018ء کی بھی PDF فائل دستیاب ہے۔شائقین وہ بھی ادارہ کے سیل فون: 0300-9483758 پر Massage کر کے بلاقیمت طلب کر سکتے ہیں۔

# عالمی و سیاسی پیشگوئیاں

فروری 2018ء

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 29 سرطان 28

| | |
|---|---|
| 4 | راہو 20.49 |
| 1 | قمر 17.30 |
| 7 | مشتری 27.5 |
| 10 | زہرہ 22.9، عطارد 5.52، شمس 17.30، کیتو 20.49 |
| 8 | مریخ 8.58 |
| 9 | زحل 10.40 |

31 جنوری 2018ء اسلام آباد بوقت 18 بجکر 26 منٹ

زائچہ نیو مون — بحساب ویدک — 46 عقرب 16

| | |
|---|---|
| 9 | زحل 12.8 |
| 10 | کیتو 20.52 |
| 8 | مریخ 18.17 |
| 7 | مشتری 28.24 |
| 11 | شمس 3.1، عطارد 1.43، قمر 3.1، زہرہ 12.2 |
| 4 | راہو 20.52 |

16 فروری 2018ء اسلام آباد بوقت 2 بجکر 04 منٹ

پاکستان میں ایمرجنسی/ مارشل لاء کے خطرات، 31 جنوری مکمل چاند گرہن اور 15 فروری 2018ء سورج گرہن کے بداثرات پاکستان ہندوستان ساؤتھ ایشیائی سبھی ممالک آسٹریلیا، افریقہ، جنوبی امریکہ، کوریا، فلپائن، تھائی لینڈ، سری لنکا، میکسیکو، بنگلہ دیش، جاپان، چین، انڈونیشیا، برما، آسٹریلیا ممالک پر پڑنے سے اندرون ممالک سیاسی انقلابی تبدیلیاں عوام پر ٹیکسوں کا بوجھ مہنگائی بڑھنے، بے چینی اضطراب پھیلنے، حزب اختلاف جماعتوں کی حکومتوں سے محاذ آرائی رہے۔ زلزلے سمندری سیلاب سخت موسم سے ناگہانی آفات سے جانی مالی نقصانات کا اندیشہ گرہن کے بدثمرات فروری مارچ میں بھی دیکھے جاسکیں۔

**زائچہ نیو مون:**۔ طالع برج سرطان کے مالک چاند کو 31 مارچ مکمل چاند گرہن لگے چاند کی طالع میں ہونے سے پوری پاکستانی قوم اس کے بداثرات سے متاثر ہوسکتی ہے۔ عوام الناس میں بیماریاں، سیاسی مذہبی بے چینی افراتفری اور بے اطمینانی رہے گی۔ خواتین اور بچوں سے تشدد کے واقعات اچانک بڑھ سکتے ہیں۔ مقابل ساتویں گھر شمس کے ہمراہ عطارد زہرہ کیتو کی نشست خارجہ امور میں خرابی پڑوسی ممالک کی طرف سے سرحدوں پر اچانک جنگی ماحول عسکری نقل وحمل میں اضافہ سرحدوں پر جھڑپیں گولہ باری پروپیگنڈہ اور جنگی جنون گرم ہو، عوام اور حکومت کے درمیان خلیج حائل ہو۔ حکومت کے ساتھ ملک کی بدنامی کے لئے ملک دشمن قوتیں سرگرم رہیں عطارد و زہرہ کے غروب ہونے سے افواہوں کی بھرمار رہے۔ پرائیویٹ T.V چینلز پر چیک اینڈ بیلنس نہ ہونے سے مایوس کن خبروں کی بھرمار ہو۔ غیر ملکی تجارتی کاروباری تجارتی معاہدے متاثر ہو سکتے ہیں۔ شعبہ خواتین T.V فلم انڈسٹری سے بہت سارے اسکینڈل سامنے آئیں۔ چھٹے نحس گھر کا مالک مشتری چوتھے ہونے سے عوام الناس میں عالمی خصوصاً ملکی سیاسی مذہبی حالات کے تناظر کے سبب بے چینی میں اضافہ ہو اندرون ملک سخت موسم یا پھر موسمی اُتار چڑھاؤ کے سبب زراعت باغبانی اور پراپرٹی جائیداد سٹاک شیئرز کی قیمتوں میں زبردست اُتار چڑھاؤ مصنوعی قیمتیں اعتدال پر آئیں۔ مریخ پانچویں دسویں کا مشترکہ حاکم مریخ کی یہاں نشست تھیٹر فلم انعامی اسکیموں اور کھیلوں کے شعبہ فروغ کے لئے نجی اور سرکاری حوصلہ افزائی سے ان شعبوں کو حاصل ہوگا۔ 2018ء الیکشن کا سال ہونے کے سبب حکومت وقت اپنی گرتی ہوئی سیاسی ساکھ کو بچانے کیلئے سرتوڑ کوشش کرے۔

**زائچہ فل مون:**۔ فل مون زائچہ فعلی منحوس مریخ طالع پوری قوم کے گھر میں جبکہ دیگر منحوس ستارہ زہرہ چوتھے ارض وطن زراعت خصوصاً حزب اختلاف حکومت دشمن پارٹیوں کا ستارہ ہمراہ عطارد پارلیمانی ستارہ غروب ہے۔ جبکہ 15 فروری دسوس سربراہ مملکت کے حاکم سورج کو سورج

گرہن بھی لگ چکا ہے قمر کا چوتھے گھر طلوع ہونا حکومت اپوزیشن پارٹیوں کو طاقتور بنا رہا ہے۔ حکومت وقت سے غلطیوں کے سبب اسکی سبکی کا اشارہ ہے۔ ستارہ مریخ کی طالع میں نشست نہایت بری ثابت ہوگی مریخ فطرتی طور سے اور اس زائچہ میں سروسز اسٹیبلشمنٹ کا ستارہ عوام حکومت سے ناخوش بے اطمینانی ہڑتالیں مظاہرے ہنگامے آتشزدگی کے واقعات اچانک بڑھ جائیں۔ جرائم میں اضافہ موذی وبائی امراض عدم حفاظتی تدبیر کے سبب پھیلنے کا اندیشہ عوام کے سبھی طبقات ماسوائے اشرافیہ بے چینی بڑھے نتیجتاً افواج (رینجرز) کی سرگرمیوں میں اضافہ ایمرجنسی یا مارشل لاء لگانے کے لئے بعض سیاسی قوتیں متحرک رہیں اور زائچہ میں اس امکانات کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ ان ناقص حالات کے باوجود ملک میں تعمیراتی ترقیاتی کام جاری رہیں۔ سی پیک کے کام افواج کی نگرانی میں زور شور سے جاری رہیں۔ توانائی (بجلی پانی گیس) منصوبوں میں بھی بہتری و بحالی آئے۔ ستارہ مشتری دوسرے پانچویں کا حاکم ہوکر بارہویں ہونے سے حالیہ چیف جسٹس جناب ثاقب نثار صاحب نے ہسپتالوں کی حالت زار کو بہتر بنانے کے نوٹس کے سبب شفاء خانوں، جیل خانہ کے معاملات میں اصلاح و بہتری ہوگی۔ ملک دشمن سازشیں تخریب کاری دہشت گردی کی سازشیں ناکام ہوں۔ جنوری فروری چاند سورج گرہن کے بداثرات کے سبب وزارت خارجہ و داخلہ کی ذمہ داریاں بڑھ جائیں انہیں غلطیوں کی گنجائش سے بچنا چاہیئے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 06 فروری 08 بجکر 57 منٹ، خاتمہ 08 فروری 18 بجکر 53 منٹ تک رہے گی۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔



جو شخص فاضل مال اس لیے طلب کرتا ہے کہ اپنے اہل و عیال کی عزت محفوظ رکھ سکے تو اس کا اجر اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے سے کہیں برتر ہے۔ (ارشاد امام علی رضاؑ)

وطن کی فکر کر ناداں مصیبت آنے والی ہے تیری بربادیوں کے مشورے ہیں آسمانوں میں

کیا شاعرِ مشرق مفکر پاکستان علامہ ڈاکٹر محمد اقبالؒ نے آج کے حالات کیلئے یہ شعر کہا تھا؟

# 2018ء میں دفاع وطن کیوں ضروری ہے؟

## کہیں میری ماں ہی نہ مر جائے؟

از تحریر: سیّد انتظار حسین زنجانی

اسٹرالوجی اور روحانیات کا ادنیٰ طالب علم ہونے کی حیثیت سے **2018ء** میں متوقع حالات کا مشاہدہ کرتے ہوئے نوشتہ دیوار پر جو لکھا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ وہ شائد کچھ خاص لوگوں کے علاوہ عام پاکستانیوں کو دکھائی نہیں دیتا۔ پاکستان کا جغرافیہ ہندوستان، چین، افغانستان، ایران اور کھلے سمندر بحرعرب سے ملتا ہے۔ انقلاب یا آزادی پاک وہند میں متنازعہ مسئلہ کشمیر **1947ء** سے اب تک چلا آرہا ہے۔ انقلاب ایران **1979ء** برپا ہوا۔ افغانستان میں یکے بعد دیگرے خاتمہ متحدہ ہائے روس کے بعد اتنے انقلاب آئے کہ افغان سر زمین کو انقلابوں کی سرزمین کہا جا سکتا ہے۔ **9/11** کے بعد افغانستان میں امریکی فوجی انقلاب نے جہاں لاکھوں انسانی جانیں نگلیں۔ وہاں کم وبیش ایک لاکھ پاکستانیوں کو بھی دہشت گردی میں اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کرنا پڑا۔ امریکی صدر ٹرمپ کے آتے ہی دُنیا کا عسکری نقشہ بدلتا جا رہا ہے سعودیہ میں **39** مسلم ممالک کا اتحاد کیا قبلہ اوّل کی آزادی اسرائیل کے خلاف اعلان جنگ ہے یا تمام اسلامی ممالک کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنے کی سازش ہے؟ یہ اتحاد یمن کے ساتھ جنگ لڑ رہا ہے۔ اگلا ہدف ایران جبکہ قطر کے خلاف اقتصادی پابندیاں لگائی جا چکی ہیں۔

پاکستان نے ڈومور حکم کی بجائے اب نومور کا جواب دے دیا ہے۔ **2017ء** کے بعد **2018ء** پاکستان کی بدترین سیاسی محاذ آرائی کے ساتھ پاکستان میں اندرونی اور بیرونی خطرات شدت کے ساتھ بڑھ رہے ہیں۔ **1947ء** کی آزادی کے بعد **1971ء** میں ہمارا نصف ملک کٹ گیا۔ **2018ء** آج ہم سب کے لئے لمحہ فکریہ کہ ہمیں اپنی آزادی، معیشت، آبادی، آبی وسائل اور نابالغ سیاست کو کیسے مستحکم کرنا ہے؟ ہمارے سابق وزیراعظم نواز شریف، صاحب کہہ چکے ہیں کہ **1971ء** کی طرح کا کوئی سانحہ نہ ہو جائے **1971,1965,1948** کے بعد **2018ء** میں کوئی سانحہ خدانخواستہ ہو جائے گا تو کیا ہم پھر ایک قوم بنکر سوچیں گے؟ **22** کروڑ پاکستانی جان لیں کہ پاکستان قائم ہے تو ہم سب ہیں گزشتہ چند سالوں میں ملکی سیاست نے جس طرف کروٹ لی ہے۔ اس میں عام عوام کو اتنا ہی سمجھ آیا ہے کہ ہمیں نام نہاد آزادی ملی ہے۔ **70** سالوں میں پاکستان میں ابتک نہ انسانی حقوق، نہ سماجی انصاف، نہ معاشی انصاف، نہ تعلیم، نہ صحت اور مزید بڑھ کر پینے کا صاف پانی تک اکثریت کو میسر نہیں ہے۔ ہندوستان نے ہمارے آبی وسائل پر بتدریج قبضہ کرلیا ہے اور ہم ابتک سنت حضرت یوسف علیہ السلام کو ترک کرتے ہوئے اپنی آئندہ نسلوں کیلئے پانی کے ڈیم بنانے جیسے سادہ سے مسئلہ میں اُلجھے ہوئے ہیں۔ جسکا قرآن نے ہمیں ڈیڑھ ہزار سال قبل حل دے دیا تھا۔ پانی سے بنائی گئی سستی بجلی کی بجائے ہم مہنگی ترین بجلی آنے کی خوشی میں پھولے نہیں سما رہے۔ پاکستان کی تمام سیاسی پارٹیوں کا مرکز ومحور پاکستانی عوام دوستی نہیں بلکہ اختیار و اقتدار کی جنگ ہے۔ چاہے نواز شریف ہو یا بلاول یا پھر عمران خان دیگر سیاسی مذہبی پارٹیوں کے لئے لمحہ فکریہ ہے کہ وہ دھرنے جلوس جلسے نکالنے کی بجائے **2018** میں ملکی دفاعی خطرات کے پیش نظر آپس میں اتفاق کرتے ہوئے کسی قومی حکومت پر کچھ عرصہ کیلئے متفق ہو جائیں۔ کہیں **2018ء** پاکستان پر امریکی یہودی یلغار کا سال ثابت نہ ہو جائے؟ امریکہ سب سے پہلے ہمارا دفاعی ریڈار سسٹم مفلوج کر کے حساس عسکری جگہوں کو نشانہ بنا سکتا ہے زائچہ پاکستان

میں آسمانی کونسل کا نقشہ ہو یا زمینی عسکری حقائق سب 2018ء میں دفاع وطن کی طرف اشارے دے رہے ہیں۔ کیا عوام اطمینان کرلیں کہ ہمارے دفاعی ادارے دفاع کیلئے تیار ہیں۔ یہاں تو سیاسی مذہبی دھرنے بھی ملک کو بند کرنے کی صلاحیت رکھتے ملک دشمن قوتیں ایسے ناسمجھ سیاست دانوں کو استعمال کر سکتے ہیں۔ یاد رہے کہ سیاست دانوں کی نظر صرف اگلے الیکشن پر جبکہ لیڈر کی نظر اگلی نسلوں پر ہوتی ہے۔ ہمیں خود بھی انکی پہچان کرنا ہوگی۔ ماضی قریب میں امریکہ کا سہالہ چیک پوسٹ پر فضائی حملہ، ایبٹ آباد پر اسامہ کو گرفتار کرنے کے لئے فضائی حملہ جبکہ ڈرون طیاروں کی پاکستانی فضائی حدود کی مسلسل خلاف ورزی جیسے واقعات دیکھ کر کیسے یقین کیا جا سکتا ہے کہ پاکستان مضبوط دفاعی پوزیشن میں ہے ہمیں اب تک کھلم کھلا چین، روس، ایران، شمالی کوریا سے امریکہ، اسرائیل، ہندوستان گٹھ جوڑ کے خلاف امداد مانگ لینی چاہئے۔

2017ء تک بہت سیاسی دھرنے ہو چکے ہیں۔ 2018ء میں ہماری آپس کی پھوٹ سے کہیں 1971ء جیسا کہیں سانحہ نہ ہو جائے؟ K.P.K خصوصاً فاٹا وزیرستان بلوچستان میں یا حساس عسکری مقامات پر سرجیکل اسٹرائیک کے خدشات کو نظر انداز نہیں کرنا چاہئے۔

**قارئین**! زنجانی جنتری، 12 امامیہ جنتری، البیرونی تقویم خصوصاً ماہنامہ آئینہ قسمت اس بات سے آگاہ ہیں کہ ہم نے مضبوط دفاع پاکستان اور تمام پاکستانی قوم کے تحفظ کیلئے ملک میں حلال شے قربانی کی بندش بروز منگل خاتمہ کی اپیل سابقہ وزیر اعظم نواز شریف صاحب سے کی تھی جو ابتک پینڈنگ ہے۔ نتیجۃً پاکستان میں ماضی میں پانچ مارشل لاء منگل کو لگے اور چھٹا جوڈیشل مارشل لاء بھی منگل کو لگا۔ دُنیا میں ماسوائے پاکستان کسی بھی ملک میں منگل بدھ ذبیحہ کی پابندی نہیں ہے۔

## 2018ء دفاع پاکستان کیلئے ہم ایک اور روحانی تجویز آرمی چیف سربراہ مملکت کے ساتھ پاکستانی قوم کو ہدیہ کرتے ہیں

ہندوستان (کشمیر) کے ساتھ پاکستان کا طویل بارڈر ہے جس پر 70 سالوں سے آئے دن گولہ باری سے معصوم پاکستانی عوام شہید ہوتے رہتے ہیں۔ اور بھارت کی جانب سے آئندہ بھی کوئی خوش آئند توقع نہیں ہے کہ وہ بارڈر پر گولہ باری سے باز آئے آج کل پاکستانی عوام کو نہ تو خالص دودھ مل رہا ہے اور نہ ہی سستا حلال گوشت میسر ہے۔ 2018ء مضبوط دفاع پاکستان کے لئے ہماری روحانی تجویز ہے کہ ہندوستان سے منسلک پاکستان کے طویل بارڈرز پر ڈیری فارم بنائے جائیں اور علاقائی لوگوں کی ڈیری فارم کے اس بزنس میں ہمارا محکمہ لائیو سٹاک ہر ممکنہ مدد و راہنمائی کرے۔ اس روحانی عمل سے پاکستان کو تین فائدے ہونگے۔

1۔ معصوم بچوں اور پاکستانی عوام کو خالص دودھ میسر آسکے گا۔

2۔ حلال گوشت کی فروانی آسان اور سستی اور عوام کی پہنچ میں آجائیگی۔ عید قربان پر بھی قربانی کے جانوروں کی قیمت کم ہو سکے گی۔ نیز دودھ کے ساتھ ساتھ مکھن خالص دیسی گھی چمڑے کی تجارت (کھالوں) ہینڈی کرافٹ کی صنعت (سیالکوٹ) جو پہلے ہی عالمی شہرت کی حامل ہے ہمارے تجارتی ایکسپورٹ بھی بڑھے گی۔

3۔ سب سے بڑا فائدہ یہ ہوگا کہ گاؤ ماتا کی پوجا کرنے والی ہندو قوم بارڈرز پر گولہ باری کرتے ہوئے سوچے گی کہ کہیں میری ماں ہی نہ مر جائے۔

**نوٹ**: تحقیق کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ ہندو پنڈتوں کے اشارہ پر بھارتی بیوروکریسی نے ہمارے ملک میں منگل بدھ حلال قربانی پر بندش لگوا رکھی ہے۔ تاکہ پاکستانی قوم 1947ء کی لاکھوں جانوں کی قربانی بھی بھول جائیں ہماری آرمی کمزور ہو اور آپس میں ہی لڑ مر کر بقایا بچا پاکستان بھی کسی طرح ٹوٹ جائے۔



## مستقل مزاجی اور مقصدیت سے مضبوط تعلق

# مصطفیٰ کمال کا بنیادی وصف

## جوش کے ساتھ ہوش اور اہداف کے حصول کے لیے ہر ممکن کوشش

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

2018ء الیکشن کے حوالہ سے پاکستانی سیاست میں اہم سال دکھائی دیتا ہے۔ الیکشن وقت پر یا تاخیر سے ہوں سیاسی شخصیات عوام میں ہیرو کا کردار ادا کرتی ہیں۔ فلم بین دوست ہیرو اور ولن کا فرق جانتے ہیں۔ ہماری سیاسی تاریخ میں جنہیں لوگ ہیرو جانتے تھے وہ ولن نکلے قدرت انجام کار ہمیشہ سچائی کا ساتھ دیتی ہے صاحب نہج البلاغہ امیر المومنین علی ابن ابو طالب فرماتے ہیں کفر و شرک کی حکومت قائم رہ سکتی ہیں مگر ظلم کی نہیں۔ سال الیکشن کے حوالہ سے آپ کی دلچسپی کیلئے ہم 2018ء میں سیاست دانوں کے زائچے ماہ بہ ماہ شائع کرنے کی سعادت حاصل کرتے رہیں ہیں۔ اس سلسلہ کی پہلی تحقیق علوم الفلکیات کی روشنی میں ملک کے ابھرتے ہوئے جواں سال سیاست دان پی ایس پی کے چیئرمین سید مصطفیٰ کمال صاحب کے زائچہ پر روشنی ڈالیں گے۔ وہ جس جذبے کے تحت پاکستان واپس تشریف لائے ہیں۔ اس میں وہ کتنے کامیاب ہوتے ہیں۔ (سیّد انتظار حسین زنجانی)

پی ایس پی کے چیئرمین مصطفیٰ کمال میئر کراچی کی حیثیت سے اپنی نمایاں شہرت رکھتے ہیں، کہا جاتا ہے کہ انہوں نے اپنے دس سالہ دور میں کراچی کا حلیہ بدل کے رکھ دیا، پورے شہر میں پلوں اور زمین دوز راستوں کا جال بچھا دیا، بعد ازاں وہ سینیٹر کی حیثیت سے بھی کام کرتے رہے اور پھر اچانک غائب ہو گئے یعنی دبئی چلے گئے لیکن ان کی واپسی بھی خاصی دھماکہ خیز رہی، انہوں نے اپنی اصل پارٹی اور قائد سے بغاوت کا اعلان کر کے ایک نئی پارٹی کی بنیاد رکھی، اس طرح کراچی کی سیاست میں خاصی ہلچل پیدا کرنے کا باعث بنے۔

سید مصطفیٰ کمال کی دستیاب تاریخ پیدائش 27 دسمبر 1971ء کراچی ہے، ہمیں ان کا درست زائچہ بنانے میں خاصی الجھن درپیش رہی کیوں کہ پیدائش کا درست وقت معلوم کرنا خاصا مشکل کام ہوتا ہے، الحمد اللہ کہ ہم اس مشکل کام سے بہ خوبی عہدہ برآ ہو سکے اور ایک اطمینان بخش زائچہ ہماری نظروں کے سامنے آ گیا۔ زائچے کے پہلے گھر میں برج جدی کے 6 درجہ 30 دقیقہ طلوع ہے، سیارہ زہرہ راہو کے ساتھ برج جدی میں حالت قران میں ہے، زہرہ کا تعلق زائچے کے دسویں گھر (کریئر) سے ہے، راہو کیتو محور میں پھنسے ہوئے دسویں گھر کے حاکم کی متاثرہ پوزیشن پیشہ ورانہ کریئر میں اُتار چڑھاؤ ظاہر کرتی ہے، راہو سے اشتراک سیاست میں لانے کا باعث ہے لیکن اس کے ساتھ ہی کریئر کے معاملات میں شکوک و شبہات بھی پیدا کرتا ہے یعنی وہ کسی سیدھے سادے راستے سے اپنے کریئر میں بام عروج تک نہیں آئے، یقیناً اس راستے میں دو چار بہت سخت مقام بھی آئے ہوں گے، یہ بات ان کے حالات زندگی سے بھی ظاہر ہے، سیارہ زہرہ کسی بھی مرد کے زائچے میں بیوی اور ازدواجی زندگی کا بھی نمائندہ ہے لیکن اس موضوع پر گفتگو کو ہم ضروری نہیں سمجھتے۔

سیارہ مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں اور برج حوت میں طاقت ور پوزیشن رکھتا ہے اور انہیں ایک فعال، پہل کار، کوشش اور جدوجہد میں تیز رفتار انسان بناتا ہے، سیارہ قمر زائچے کے چوتھے گھر برج حمل میں ہے اور قمری منزل اشونی ہے یعنی ڈاکٹر فاروق ستار، عمران خان اور جسٹس افتخار چوہدری بھی اسی قمری پوزیشن کے حامل ہیں، یہ ایک نہایت دلچسپ بات ہے، برج حمل اور قمری منزل اشونی میں پیدا ہونے والے افراد اختیار اور اقتدار کے خواہش مند ہوتے ہیں، وہ قائدانہ کردار اور انتظامی صلاحیت کے حامل ہوتے ہیں، یہ ایک الگ بحث ہوگی کہ وہ اس حوالے سے کتنے کامیاب اور خوش بخت ہو سکتے ہیں۔ سیارہ زحل زائچے کے پانچویں گھر میں، کیتو ساتویں گھر میں، عطارد و مشتری گیارھویں گھر میں اور شمس بارھویں گھر میں قابض ہیں، مریخ، قمر، زحل اور عطارد زائچے کے سعد اثر دینے والے سیارے ہیں اور خوش قسمتی سے زائچے میں اچھی جگہ اور باقوت ہیں، راہو کیتو کے علاوہ شمس

اور مشتری زائچے کے نحس اثر دینے والے سیارے ہیں اور کمزور ہیں۔زائچے میں 23مارچ 2002ء سے قمر کا دور اکبر شروع ہوا اور 23مارچ 2010ء تک جاری رہا، قمر زائچے کا نہ صرف یہ کہ سعد سیارہ ہے بلکہ باقوت پوزیشن بھی رکھتا ہے، اس دس سالہ دور میں مصطفیٰ کمال نے نمایاں شہرت اور عروج پایا، اس کے بعد سات سال کا سیارہ مریخ کا دور شروع ہوا جو 23مارچ 2017ء تک جاری رہا اور اسی دور میں نئی پارٹی کی بنیاد بھی رکھی گئی، 23مارچ 2017ء سے راہو کا طویل دور شروع ہو چکا ہے اور راہو کا ہی دور اصغر جاری ہے جو 4دسمبر 2019ء تک رہے گا، راہو سیاست کا ستارہ ہے اور زائچے کے پہلے گھر میں زہرہ کے ساتھ حالت قران میں ہے، گویا آئندہ مصطفیٰ کمال سیاست کو ہی اپنا اوڑھنا بچھونا بنائیں گے۔

زائچے کا پہلا گھر برج جدی ہے، جدی نظم و ضبط، مزاحمت، عزم و ہمت، ایمانداری، احتیاط روی، منطق، صبر و برداشت، خودداری، عملیت، ہوش مندی جیسی خوبیاں پیدا کرتا ہے، یہ لوگ بہت زیادہ پریکٹیکل سوچ رکھتے ہیں اور بلا مقصد یا بے فائدہ کوئی قدم آگے نہیں بڑھاتے، برج جدی کے منفی پہلوؤں میں اضطراب، ضد، بدلہ لینے کی خواہش، شک، شدت پسندی، حق ملکیت کا احساس، حاکمیت پسندی، سرد مہری، قنوطیت، قسمت پر ایمان، خود غرضی، کنجوسی اور مزاحمتی رویہ شامل ہے۔ یہ لوگ بوڑھا ہونے کے بجائے جوان ہوتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں، اپنی ابتدائی عمر ہی سے سنجیدہ مزاجی اور بردباری ان میں نظر آتی ہے، گویا وہ پیدائش کے فوراً بعد ہی تیس سال کی عمر کو پہنچ گئے ہیں اور دنیا میں اپنا کردار ادا کرنے کے لیے بے چین ہیں، ایسا کردار جوان کے شایان شان ہو یعنی دنیا پر حکمرانی کرنا اور نمایاں ترین مقام پر براجمان ہونا، وہ اس کردار کے حصول کے لیے تیاری شروع کر دیتے ہیں، برج جدی کا عنصر مٹی ہے لہٰذا یہ ایک مادی برج ہے، جدی افراد سخت محنت، اور مستقل مزاجی سے اپنی زندگی میں استحکام اور تحفظ کے لیے جدوجہد کرتے ہیں، اس برج کا نشان پہاڑی بکرا ہے جو پہاڑ کی چوٹی پر سیدھا چڑھتا چلا جاتا ہے اور بلندی پر پہنچ کر ہی دم لیتا ہے، چڑھتے وقت وہ نہ تو ادھر دیکھتا اور نہ اُدھر، بکرے کے بلندی پر پہنچنے کے عزم کو احساس برتری سے تعبیر نہیں کیا جاسکتا جو برج اسد کا خاصا ہے اور بلندی کے بعد پستی کی طرف بھی لے جاسکتا ہے، جدی والے چوٹی پر پہنچ کر مضبوطی سے جمے رہنا جانتے ہیں۔ ''اندھیرا، اندھیرے کو دور نہیں کرسکتا، صرف روشنی ہی یہ کرسکتی ہے۔ نفرت، نفرت کو دور نہیں کرسکتی صرف محبت ہی کرسکتی ہے'' یہ الفاظ مشہور امریکی انسانی حقوق کے علم بردار مارٹن لوتھر کنگ جونیئر کے ہیں جن کا برج جدی تھا۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ پاکستان کی سیاست میں غیر معمولی کردار ادا کرنے والے افراد کا تعلق برج جدی سے رہا ہے، بانیٔ پاکستان قائداعظم بھی برج جدی سے تعلق رکھتے تھے، ذوالفقار علی بھٹو، جناب نواز شریف اور موجودہ وزیراعظم شاہد خاقان عباسی کا برج بھی جدی ہے۔

## جنم راشی

یہ بھی ایک دلچسپ حقیقت ہے کہ عمران خان، ڈاکٹر فاروق ستار کی طرح سید مصطفیٰ کمال کا قمری برج حمل اور قمری منزل اشونی ہے، گویا تینوں اپنی فطرت میں ایک ہیں، سیارہ قمر کی اس پوزیشن کے بارے میں ہم ڈاکٹر فاروق ستار کے حوالے سے لکھ چکے ہیں، برج حمل دائرۂ بروج کا پہلا برج اور اشونی منازل قمری میں پہلی منزل ہے، برج حمل کا حاکم ڈائنامک مریخ ہے اور اشونی پر حکمران غضب ناک کیتو ہے، یہ اپنی فطرت میں پاکیزہ ہے، مذہبی رجحان رکھتا ہے، ہمیشہ آگے کی طرف دیکھتا ہے، مسیحائی یا رہنمائی کرنا چاہتا ہے، روشنی اور خوشیاں اس کی خواہشات میں شامل ہیں۔ پیدائشی برج جدی کے ساتھ فطری برج حمل کا امتزاج ایک ایکشن فل اور عملی کردار سامنے لاتا ہے، برج حمل بے خوف بناتا ہے اور اکثر بچگانہ رویے بھی دیکھنے میں آتے ہیں، اس برج کا نشان مینڈھا ہے جسے چیلنج ملنے کا انتظار رہتا ہے اور پھر یہ فوراً حملے کے لیے تیار ہو جاتا ہے، حمل افراد بھی اپنی فطرت میں ایسے ہی ہوتے ہیں، یہ لوگ ہوائی قلعے بنانے کا رجحان بھی رکھتے ہیں، پہلے سے طے کر لیتے ہیں کہ جیسا وہ سوچ رہے ہیں یا خیال کر رہے ہیں، ایسا ہی ہوگا، جب نتائج توقع کے خلاف سامنے آئیں تو یہ بھڑک اٹھتے ہیں اور پھر کچھ بھی کرسکتے ہیں، جیسا کہ تازہ صورت حال میں دیکھا گیا ہے، مصطفیٰ کمال ڈاکٹر فاروق ستار کی پریس کانفرنس کے بعد بری طرح بھڑکے اور وہ کچھ کہہ گئے جو شاید اب تک نہیں کہا تھا، یہی حال عمران خان کا ہے لیکن فاروق ستار کا مسئلہ تھوڑا سا مختلف ہے کیوں کہ ان کا برتھ سائن حوت ہے، یہ آبی برج ہے، فاروق ستار نے صورت حال کی نزاکت کے مطابق خود کو ڈھالنے اور اپنے آپ پر کنٹرول کرنے کی صلاحیت زیادہ ہے۔ قمری منزل اشونی میں سیارہ شمس کو شرف حاصل ہوتا ہے لہٰذا ان لوگوں کا رجحان لیڈر شپ، عزت و وقار اور اختیارات کے حصول کی جانب رہتا ہے، یقیناً یہ اچھے لیڈر اور منتظم ہوسکتے ہیں لیکن زندگی میں ہمیشہ پہلی پوزیشن پر رہنا پسند کریں گے، اگر

دونوں پارٹیوں کا انضمام ہوجاتا تو دونوں کے سربراہ کے لیے یہ بڑا مشکل کام ہوتا کہ کون نمبرون ہوگا کیوں کہ نمبر ٹو والی پوزیشن دونوں میں سے کسی کے لیے بھی قابل قبول نہیں ہوسکتی تھی۔اس میں کوئی دورائے نہیں کہ فاروق ستار اور مصطفیٰ کمال غیر معمولی خوبیوں اور صلاحیتوں کے حامل ہیں، قائدانہ رجحانات اور انتظامی صلاحیتیں بھی رکھتے ہیں لیکن کیا قوم کی رہنمائی اور اسے کسی منزل تک پہنچانے کا ہدف حاصل کرسکتے ہیں؟ اس سوال کے جواب کی طرف جانے سے پہلے دونوں کے درمیان ایک بنیادی فرق کو سمجھ لیں، ڈاکٹر فاروق ستار پُرجوش، نظریاتی، فلسفیانہ اور تخیلاتی فطرت و کردار کے حامل ہیں اور ایسے لوگ اپنے جوش اور نظریاتی دباؤ کے تحت بعض اوقات ہوش کھو بیٹھتے ہیں، اس کے برعکس مصطفیٰ کمال جوش کے ساتھ ہوش مندی، عملیت اور اہداف پر نظر رکھ کر آگے قدم بڑھانے والے انسان ہیں۔

فاروق ستار صاحب کے حوالے سے ہم ان کے زائچے کی روشنی میں یہ عرض کرچکے ہیں کہ برج حوت کا کردار اپنے اندر ایک دہرا پن رکھتا ہے، یہ لوگ حالات کے زیر اثر خود کو تبدیل کرسکتے ہیں، دوسروں کے دباؤ میں آسکتے ہیں اور سب سے بڑی بات یہ کہ اپنے احساسات کو کبھی نظرانداز نہیں کرتے، دوسری طرف سید کمال صاحب اس کے بالکل برعکس ہیں، وہ کوئی دباؤ قبول نہیں کرتے، ان کی مستقل مزاجی اور مقصدیت سے مضبوط تعلق کسی ہدف کے حصول میں نہایت اہم کردار ادا کرتا ہے اور اس حوالے سے وہ اپنے راستے میں آنے والی ہر رکاوٹ کو ختم کرنے کے لیے سخت سے سخت فیصلے اور اقدام کرنے سے بھی نہیں ہچکچاتے گویا برج جدی اور حمل کا امتزاج انہیں ایک ڈکٹیٹر بناتا ہے، جمہوریت پسندی کی باتیں کرنا اور بات ہے لیکن جمہوریت کے تقاضوں کے مطابق چلنا ایک دوسرا مرحلہ ہے، اس حوالے سے کسی حد تک عمران خان کو اہمیت دی جاسکتی ہے کیوں کہ برج حمل کے ساتھ ان کا پیدائشی برج میزان ہے جو بیلنس کی نشانی ہے اور انہیں توازن اور ہم آہنگی کی طرف لے جاتا ہے جہاں وہ اپنے مزاج اور فطرت کے خلاف سمجھوتے کرنے پر بھی مجبور ہوتے ہیں لیکن ان کی فطرت برج حمل کے زیر اثر جارحانہ، حاکمانہ اور خود مختارانہ ہے جس کا مظاہرہ اکثر دیکھنے میں آتا ہے، وہ اپنی مرضی کے خلاف کوئی بات سننا پسند نہیں کرتے، اپنے کرکٹ کریئر کے دوران بھی وہ ایک خود مختار کپتان رہے ہیں جو کرکٹ بورڈ کے سربراہ کو بھی خاطر میں نہیں لاتے تھے۔عزیزان من! پی ایس پی کے سربراہ جناب سید مصطفیٰ کمال کی فطرت و کردار سے متعلق بنیادی نکات ان کے زائچے کی روشنی میں پیش کردیے گئے ہیں، ضرورت کے تحت ڈاکٹر فاروق ستار اور ان کے درمیان نمایاں فرق بھی واضح کردیا گیا ہے، یقیناً ہمارے قارئین دونوں کے بارے میں اپنی رائے بنا سکتے ہیں۔

## مستقبل

جیسا کہ پہلے نشان دہی کی گئی ہے کہ اب ان کے زائچے میں راہو کا دورا کبر اور پھر راہو کا ہی دور اصغر جاری ہے جس کا تعلق سیاست کے علاوہ، اسکینڈلز، حرص و ہوس سے ہے، راہو کے دور میں انسان کے لیے جائز و ناجائز میں تمیز کرنا مشکل ہوجاتا ہے، صرف مذہب سے حقیقی گہرا لگاؤ ہی انسان کو راہ مستقیم پر چلاتا ہے، بہ صورت دیگر انسان اپنے اہداف کے حصول میں نہایت آزادانہ اور خود مختارانہ فیصلے کرتا ہے جس کا نتیجہ بعدازاں ضروری نہیں ہے کہ مثبت ظاہر ہو،راہو کے دور اصغر کے بعد مشتری کا دور اصغر شروع ہوگا، مشتری اس زائچے کا منحوس اثر رکھنے والا سیارہ ہے، اگر مصطفیٰ کمال خود کو راہ راست پر گامزن نہ رکھ سکے تو مشتری کا دور ان کے کریئر کے خاتمے کا دور ہوگا جو 4 دسمبر 2019ء سے 29 اپریل 2022ء تک جاری رہے گا، اس بدترین دور سے اگر وہ خیروخیریت سے نکل آئے تو پھر سیارہ زحل کا دور اصغر نہایت شاندار اور ان کے نیک مقاصد کی تکمیل کے لیے معاون و مددگار دور ہوگا جس میں انہیں معاشرے میں ایک نہایت باوقار مقام حاصل ہوسکے گا۔





# ولادتِ امام زین العابدین علیہ السلام

**آپؑ کے دادا:** امیرالمؤمنین علیہ السلام ہیں۔ **آپؑ کے والد:** حسینؑ شہید ہیں۔ **آپؑ کی والدہ:** شاہ زنان بنت یزدجرد ابن شہریار بن کسریٰ شاہ ایران ہیں۔ اس خاتون کا نام امیرالمؤمنین نے ''مریم'' رکھا تھا اور یہ بھی کہا گیا کہ ''فاطمہ'' رکھا تھا اور سیدۃ النساء کے لقب سے پکاری جاتی تھیں۔ **آپؑ کے بھائی:** علی اکبرؑ اور عبداللہؑ رضیع (شیرخوار) ہیں جو دونوں کربلا میں شہید ہوگئے۔ **آپؑ کی بھنیں:** سکینہؑ وفاطمہؑ ہیں۔ **آپؑ کی ولادت:** مدینہ میں پانچ شعبان 38ھ بروز جمعہ پیدا ہوئے۔ **آپؑ کی کنیت:** ابومحمدؑ **آپؑ کے القاب:** زین العابدین، سیّدالساجدین، سیّدالعابدین، ذکی، امین ہیں۔ آپؑ کربلا کے خونیں واقعہ میں موجود تھے اس دردناک واقعہ کے بعد راہ میں، کوفہ وشام کے دربار و بازار میں آپ خاندان کے اہل وعیال پر نگراں تھے۔ آپؑ کی ازواج میں سے زیادہ معروف فاطمہ بنت امام حسنؑ سبط ہیں۔ **آپؑ کے بیٹے:** عبداللہؑ، حسنؑ، حسینؑ، زیدؑ، عمرؑ، حسین اصغرؑ، عبدالرحمنؑ، سلیمانؑ، علیؑ اور محمدالاصغرؑ۔ **آپؑ کی بیٹیاں:** خدیجہؑ، ام کلثومؑ، فاطمہؑ اور علیہؑ ہیں۔ **آپؑ کی انگوٹھی کا نقش:** "وما توفیقی الا باللّٰہ" ہے۔ آپؑ کا قیام مدینہ میں رہا، آپ مشکلات ومہمات میں جائے پناہ تھے، امت پر علم وسخاوت کا فیض کرتے تھے۔ **آپؑ کی امامت:** آپ اپنے والد گرامی امام حسینؑ کے بعد چونتیس سال زندہ رہے یہی آپکی مدت امامت ہے۔ **آپؑ کے زمانہ کا بادشاہ:** یزید بن معاویہ، معاویہ بن یزید، مروان بن حکم، عبدالملک بن مروان اور ولید بن عبدالملک تھے۔ آپؑ کے آثار میں سے صحیفۂ سجادیہ اور رسالہ حقوق ہے۔ آپکو ولید بن عبدالملک بن مروان نے زہر دیا۔ آپکی شہادت 25 محرم 95ھ میں واقع ہوئی۔ **آپؑ کی قبر:** بقیع میں اپنے تایا امام حسنؑ کے پہلو میں دفن ہوئے۔

**آپؑ کی نصِ خلافت:** زہری سے روایت ہے وہ عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ سے روایت کرتا ہے کہ میں حسینؑ بن علیؑ کے پاس تھا کہ علی بن الحسین اصغر داخل ہوئے تو انہیں حسینؑ نے بلایا اور سینہ سے لگایا، دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا۔ پھر فرمایا: میرا باپ تجھ پر صدقے، کس قدر پاکیزہ ہے تیری خوشبو اور کس قدر اچھا ہے تیرا خلق۔ راوی کہتا ہے کہ میرے دل میں کچھ خیال آیا تو میں نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ پر قربان جائیں اے فرزند رسولؐ اگر وہ کچھ ہوجائے جسے آپؑ میں دیکھنے سے خدا کی پناہ مانگتے ہیں تو پھر کس کی طرف۔۔۔ تو آپؑ نے فرمایا کہ میرے اس بیٹے علیؑ کی طرف یہ خود بھی امام ہے اور ائمہ کا باپ بھی ہے۔

**آپؑ کی عبادت:** (1) امام محمد باقر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ علیؑ بن الحسینؑ ہر شب وروز میں ہزار رکعت نماز پڑھتے تھے اور ہوا آپکو سنبل کی طرح دائیں بائیں جھکاتی تھی، کھجور کے پانچ سو درخت آپکی ملکیت تھے، آپ ہر درخت کے پاس دو رکعت نماز پڑھتے تھے، جب آپؑ نماز کیلئے کھڑے ہوتے آپکا رنگ متغیر ہوجاتا اور اس طرح کہ جیسے ایک شہنشاہ جلیل القدر کے سامنے ایک کمتر وادنیٰ غلام کھڑا ہو، آپکا تمام جسم خوف اور دبدبۂ خداوندی سے کانپنے لگتا اور آپ اس طرح نماز ادا فرماتے جیسے یہ زندگی میں آخری نماز ہو۔ (2) استاد عبدالعزیز سیدالاہل نے کہا ہے چونکہ زمین پر عبادت اور زہد وتقویٰ میں کوئی بھی ان کا مثل نہ ہوا تو لوگوں نے آپکو زین العابدین کا لقب دیا اور جب دیکھا آپکا سر سجدے سے نہیں اُٹھتا مگر دوسرے سجدے کیلئے تو آپکو سجاد کا نام دیا اور جب سجود کی علامات آپکی پیشانی پر ابھر آئیں تو آپکو ذوثفنات کا لقب دیا۔ (3) جب آپ نماز کیلئے وضو فرماتے تو آپکا رنگ زرد ہوجاتا، آپ سے آپکے گھر والے کہتے کہ وضو کے وقت آپکی یہ عادت ہوگئی ہے تو آپ فرماتے کیا تم جانتے ہو کہ میں کس کے سامنے کھڑا ہونا چاہتا ہوں۔ (4) اس کمرے میں آگ لگ گئی جس میں آپ سربسجود تھے، لوگوں نے چیخنا شروع کیا فرزند رسولؐ آگ آگ مگر آپ نے سر نہ اُٹھایا یہاں تک کہ آگ بجھادی گئی، آپ نماز سے فارغ ہوئے، دریافت کیا کہ آپکو کس چیز نے اس سے مشغول کر رکھا تھا۔ آپؑ نے فرمایا: مجھے اس سے بڑی آگ نے مشغول کر رکھا ہے۔ (5) آپکی کنیز سے آپکے بارے میں پوچھا گیا تو اس نے کہا۔ تفصیل سے عرض کروں یا مختصر کہا کہ مختصر بات کرو تو اس نے کہا دن کو کبھی آپکے لیے کھانا نہیں لائی اور رات کو کبھی آپکے لیے بستر نہیں کیا۔

**آپؑ کی سیرت کا ایک گوشہ:** (1) سفیان نے کہا کہ ایک شخص علی بن الحسینؑ کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض گزار ہوا کہ فلاں شخص نے آپکی بدگوئی کی ہے اور اذیت پہنچائی ہے۔ آپؑ نے فرمایا میرے ساتھ اسکے پاس چلو، وہ اس خیال سے آپکے ساتھ چلا کہ آپ اس سے بدلہ لیں گے۔ اسکے پاس پہنچے تو امام نے فرمایا اے فلاں جو کچھ تو نے ہمارے حق میں کہا ہے اگر سچ ہے تو خدائے تعالیٰ مجھے بخشے اور اگر تیرا قول باطل ہے تو خدا تجھے بخشے۔ (2) ایک روز آپؑ باہر تشریف لے جارہے تھے کہ ایک شخص سامنے آیا اور آپکو گالیاں دینے لگا تو غلام وموالی غضبناک ہوکر اسکی طرف بڑھے۔ آپؑ نے فرمایا: ٹھہر جاؤ، پھر اس شخص پر متوجہ ہوئے، گفتگو ہوئی تو اسے ندامت ہوئی آپؑ نے اسکی طرف ایک عمدہ چادر پھینکی جو آپؑ نے پہن رکھی تھی اور اسکے لیے ہزار درہم کا حکم دیا۔ وہ شخص اسکے بعد کہا کرتا تھا، میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ اولاد رسولؐ میں سے ہیں۔ (3) آپکے پاس کچھ مہمان تھے۔ آپکا ایک خادم ان کیلئے تنور میں سے گرم گرم کباب بڑی تیزی اور عجلت سے لارہا تھا کہ اس جلدی میں ایک سیخ اسکے ہاتھ سے گری اور امام کے ایک بچہ کے سر پر پڑی جو سیڑھی کے نیچے تھا۔ جس سے وہ بچہ مرگیا، غلام تو متحیر ومضطرب ہوا، مگر امامؑ نے فرمایا تو راہ خدا میں آزاد ہے تو نے یہ کام جان بوجھ کر نہیں کیا۔ پھر آپؑ نے اپنے بیٹے کو تجہیز وتکفین کے بعد دفن کردیا۔

**آپؑ کا کرم واحسان:** (1) جب کوئی سائل آپکے پاس آتا تو فرماتے۔ مرحبا اے میرا زادِ آخرت اُٹھا کر لے جانے والے۔ (2) آپؑ شکر اور باداموں کا صدقہ کرتے اس بارے میں آپ سے سوال کیا گیا تو آپؑ نے "لن تنالوا البر حتی تنفقوا مما تحبون" کی تلاوت فرمائی۔ (تم اسوقت تک ہرگز نیکی حاصل نہیں کرسکتے جب تک اس میں سے خرچ نہ کرو جسے محبوب رکھتے ہو) اور آپؑ ان دو چیزوں کو بہت پسند فرماتے تھے۔ (3) آپؑ رات کو اپنے چچازاد کے پاس اجنبی صورت میں جاتے اور اسے کچھ دینار دیتے تو وہ کہتے علیؑ بن الحسینؑ میرے ساتھ صلہ رحمی نہیں کرتا۔ خدا اسے جزاء خیر نہ دے آپ صبر وبرداشت کرتے اور اپنا تعارف نہ کراتے جب آپ شہید ہوگئے اس نے دینار دینے والے کو مفقود پایا، پھر اسے آپکے احسان کا علم ہوا، پس وہ آپکی قبر پر آتا اور گریہ کرتا رہا۔ (4) آپؑ نے دو مرتبہ اپنا کل مال راہ خدا میں تقسیم کیا۔ (5) جب آپکی وفات ہوئی تو معلوم ہوا کہ آپؑ اہل مدینہ کے سو گھروں کی کفالت کرتے تھے اور اشیاء خورد ونوش کو خود اُٹھا کر ان تک پہنچاتے تھے۔

**آپؑ کے آزاد کردہ غلام:** (1) سیّدالاہل کہتے ہیں کہ آپؑ اپنی ضرورت کیلئے نہیں بلکہ آزاد کرنے کی نیت سے غلام خریدتے۔ کہا گیا ہے کہ آپؑ نے ایک لاکھ غلام آزاد کیے۔

**آپؑ کی وصیّت:** ابوحمزہ ثمالی سے روایت ہے کہ علی بن الحسین علیہ السلام نے اپنے اصحاب سے فرمایا: اے میرے بھائیو! میں تمہیں آخرت کے گھر کے بارے میں وصیّت کرتا ہوں۔ دنیا کے گھر کے بارے میں وصیّت نہیں کرتا۔ کیونکہ اس پر تو تم حریص ہو اور اس سے تمسک کیے ہوئے ہو۔ کیا تمہیں وہ بات یاد نہیں جو عیسیٰ بن مریمؑ نے اپنے حواریوں سے کہی تھی، انہوں نے فرمایا تھا کہ دنیا ایک پل ہے۔ پس اسے عبور کرلو اسکو تعمیر نہ کرو اور فرمایا کہ تم میں سے کون ہے جو دریا کی موج پر گھر بنائے، اس دنیا کے گھر کو جائے قرار، قرار نہ دو۔

**آپؑ کے بعض کلمات قصار:** (1) آپؑ نے فرمایا: خدا سے شرم وحیا کرو تا کہ اسکا قرب حاصل ہو۔ (2) آپؑ نے فرمایا: غیبت سے بچو کیونکہ وہ جہنم کے کتوں کا سالن ہے۔ (3) آپؑ نے فرمایا: قیامت میں جو کچھ کسی شخص کے ترازو میں رکھا جائیگا اس میں سے حسن اخلاق سے افضل کوئی چیز نہیں ہے۔

**آپؑ کے بعض جوابات:** (1) آپؑ سے عصبیت کے بارے میں سوال کیا گیا۔ آپؑ نے فرمایا: عصبیت ہی وہ چیز ہے جس کی وجہ سے کوئی انسان گنہگار ہوتا ہے یہ کہ انسان اپنی قوم کے بدترین آدمی کو دوسری قوم کے بہترین شخص سے اچھا سمجھے یہ عصبیت نہیں ہے کہ انسان اپنی قوم سے محبت کرے، بلکہ عصبیت یہ ہے کہ ظلم وجور پر بھی اپنی قوم کی اعانت کرے۔ (2) آپکی خدمت میں عرض کیا گیا کہ سب لوگوں میں سے زیادہ عظیم قدر ومنزلت کون رکھتا ہے۔ آپؑ نے فرمایا کہ وہ کہ جو دنیا کیلئے اپنے نفس کی قدر ومنزلت کو نہ سمجھے۔

**آپؑ کی دعا:** آپکی ایک دعا یہ ہے: اللّٰھم من انا حتی تغضب علی، فوعزتك ما یزین ملکك احسانی ولا یقبحه اساعتی ولا ینقص من خزائنك غنائی ولا یزید فیھا فقری۔ ''خدایا میں کون ہوں کہ تو مجھ پر غضبناک ہو، پس تیری عزت کی قسم میرے اچھے اعمال تیرے ملک کو زینت نہیں بخش سکتے اور نہ ہی میرے برے کام اسے قبیح وبدصورت بنا سکتے ہیں۔ میری تونگری تیرے خزانوں میں کمی نہیں کرسکتی اور نہ ہی میرا فقر وفاقہ ان میں زیادتی واضافہ کرسکتا ہے۔''

**فرمان امام زین العابدینؑ صدقہ کے بارے میں:** جب کوئی کسی غریب محتاج کو صدقہ دیتا ہے اور وہ حالات کا مارا صدقہ دینے والے کیلئے دعا کرتا ہے تو اسکی دعا ضرور قبول ہوتی ہے۔ (ثواب الاعمال)

# حدیث مبارکہ سے استعاذہ کے فضائل وفوائد

(قسط نمبر2)

ازتحریر: علامہ مفتی طالب حسین کرمانی، چک مغل

**(11)** حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب رسول اللہ ﷺ جب افق سے بادل آتا دیکھتے تو ہر کام چھوڑ دیتے اور نماز میں مشغول ہو جاتے اور یہ دُعا مانگتے۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَآ اُرْسِلَ بِہٖ۔ (ابن ماجہ ابواب الدعا)

**(12)** حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ اِن کلمات کے ذریعہ دُعا فرماتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنْ فِتْنَۃِ النَّارِ وَعَذَابِ النَّارِ وَمِنْ فِتْنَۃِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ شَرِّ فِتْنَۃِ الْغِنٰی وَمِنْ شَرِّ فِتْنَۃِ الْفَقْرِ وَمِنْ شَرِّ فِتْنَۃِ الْمَسِیْحِ الدَّجَّالِ اَللّٰھُمَّ انْسِلْ خَطَایَا بِمَاءِ لثَّلْجِ وَلْبَرَدِ وَنَقِّ قَلْبِیْ مِنَ الْخَطَایَا کَمَا نَقَّیْتَ الثَّوْبَ الْاَبْیَضَ مِنَ الدَّنَسِ وَبَاعِدْ بَیْنِیْ وَبَیْنَ خَطَایَایَ کَمَا عَدَتَّ بَیْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْکَسَلِ وَلْھَرَمِ وَالْمَاثِرِ وَالْمَغْرَمِ۔

(ابن ماجہ ابواب الدعاء، نسائی کتاب الاستعاذہ)

**(13)** حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا رسول اللہ ﷺ کیا دُعا فرمایا کرتے تھے آپ نے فرمایا یہ دُعا پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ۔ (ابن ماجہ ابواب الدعا، نسائی، صحیح مسلم کتاب الذکر) **ترجمہ:**۔ اے اللہ جو برائی میں جانتا ہوں اور جو میں نہیں جانتا سب سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔

**(14)** حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْکَسَلِ وَالْھَرَمِ وَالْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَفِتْنَۃِ الْمَسِیْحِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ۔ **ترجمہ:**۔ یا اللہ میں تیری پناہ میں آتا ہوں سُستی اور بڑھاپے اور نامردی اور بخیل اور مسیح دجال کے فتنوں سے اور عذاب قبر سے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

**(15)** حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ وَالْعَجْزِ وَالْکَسَلِ وَالْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَالدَّیْنِ وَغَلَبَۃِ الدَّجَّالِ۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

**(16)** حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْعِجْزِ وَالْکَسَلِ وَالْھَرَمِ وَالْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ فِتْنَۃِ الْمَحْبَاتِ وَالْمَمَاتِ۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

**(17)** حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ وَالْعَجْزِ وَالْکَسَلِ وَالْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَضَلَعِ الدَّیْنِ وَغَلَبَۃِ الدَّجَّالِ۔

(نسائی کتاب الاستعاذہ)

**(18)** حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ دُعا فرمایا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ العجز وَالْکَسَلِ وَالْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَالْھَرَمِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَفِتْنَۃِ الْمَحْیَاتِ وَالْمَمَاتِ۔

(نسائی کتاب الاستعاذہ)

**(19)** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ وَسُوْءِ الْاَخْلَاقِ۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ، ابوداؤد)

**(20)** حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنْ قَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَمِنْ دُعَاءٍ لَّا یُسْمَعُ وَمِنْ نَفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ھٰٓؤُلَاءِ الْاَرْبَعِ۔ **ترجمہ:**۔ یا الٰہ میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں ایسے دل سے جسے خوف نہ ہو اور ایسی دُعا سے جو سُنی نہ جائے اور ایسے نفس سے جو سیر نہ ہو اور ایسے علم سے جو نفع نہ دے، پناہ مانگتا ہوں میں تجھ سے ان چاروں سے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

(جاری ہے)

حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی




تحفتاً ادارہ سے مفت طلب کریں

# لوحِ محفوظ

**روحانی فوائد لوح محفوظ** ان کو پڑھنے سے یا پاس رکھنے سے حفاظت از شر شیطان' سردشمنان' شرحسد دین' شر بدحاو ہان شراشرار' زبان بندی بدگویان' حفظ آبرو' حفاظت آفات' حفاظت بلیات' حفاظت نظر بد' وسعت رزق' رفع پریشانی' رفع بندش' کورچشم دشمن' دوستی' اخوت' محبت' عزت' احترام' شہرت اور نظر خلائق' باطل السحر' تیر بند' تیغ بند' حفاظت ساحران' رفع خرابی کارہا' کشائش کارہا' حفاظت ناگہانی موت' حفاظت حادثات' خاندان میں اتفاق اتحاد' محبت زن وشوہر' بیماریوں سے حفاظت' شفائے امراض' حفاظت جانکنی سختی' رفع عداوت' تسخیر ظالم' ہول اور وحشت کی دوری' حفاظت موذی جانور' حفاظت درندہ' موت کے وقت چہرہ نورانی' برے خیالات سے حفاظت۔ آپ اس زمانہ میں تنگی اور مشکلات کی زندگی بسر کررہے ہیں خواہ کوئی وجہ ہو قرض نے نیند حرام کردی ہو باوجود محنت اور کوشش کے روزگار نہ ملتا ہو پیسے میں برکت نہ ہو' ترقی نہ ہوتی ہو' ملازمت نہ ملتی ہو یا اور کسی بھی وجہ سے زندگی اجیرن ہو چکی ہو کاروبار دِن بدن نقصان میں ہو۔ کسی دشمن کا خفیہ ہاتھ کام کررہا ہو تو **لوح محفوظ** تحفتاً شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی سے لیکر اپنے پاس رکھیں یا فریم کروا کر گھر میں لٹکائیں فوائد بے بہا مشاہدہ ہونگے۔ یہ دعویٰ نہیں حقیقت ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح محفوظ ہوگی اس شخص کے سب کام قدرت الٰہی سے درست ہوتے جائینگے۔ دوسرا یہ کہ اُس شخص پر آفت' مصیبت' اذیت اور ناگہانی موت نہ آسکے گی۔ آگ تیر تلوار اور گولی بھی اس شخص پر اثر انداز نہ ہوسکے گی۔ گویا کہ یہ ایک قسم کی بلٹ پروف جیکٹ ہی ہوگی مقصد یہ ہے کہ جب آپکے پاس لوح محفوظ ہوگی آپ کا اپنا تحفظ خود بخود ہوگا مختصر یہ کہ نہایت ہی مجرب اور کامیاب لوح ہے آپ استعمال کرکے دیکھیں فوائد بے شمار ظاہر ہونگے۔ انشاءاللہ

**یہ لوح محفوظ** مجموعہ احراز **150** مختلف دعاؤں قرآنی آیات اور ایک ہزار اسمائے حسنیٰ پر مشتمل ہے۔ ان کی تفصیل یہ ہے۔

**(1)** حرز جواد علیہ السلام **(2)** حرز یمانی **(3)** حرز ابودجانہ **(4)** دعائے معراج **(5)** دعائے الامان **(6)** دعائے نادعلیؑ کبیر **(7)** دعائے نور کبیر **(8)** دعائے جوشن کبیر **(9)** ایک ہزار اسمائے حسنیٰ **(10)** آیت الکرسی **(11)** چارقل **(12)** حرز یامن تحل **(13)** حروف مقطعات **(14)** حرز خدیجۃ الکبریٰؑ (**2** عدد) **(15)** **4** عدد حرز النبیؐ **(16)** حرز فاطمۃ الزہراؑ **(17)** حرز علی علیہ السلام (دوعدد) **(18)** حرز حسن وحسین علیہ السلام **(19)** حرز حسن علیہ السلام **(20)** حرز حسین علیہ السلام **(21)** حرز زین العابدین علیہ السلام (تین عدد) **(22)** حرز باقر علیہ السلام (دوعدد) **(23)** حرز صادق علیہا السلام (دوعدد) **(24)** حرز موسیٰ کاظم علیہ السلام (چھ عدد) **(25)** حرز امام رضا علیہ السلام (تین عدد) **(26)** حرز محمد تقی علیہ السلام **(27)** حرز علی نقی علیہ السلام **(28)** حرز حسن عسکری علیہ السلام (دوعدد) **(29)** حرز ولی عصر علیہ السلام (دوعدد) ان کی بزرگ علمائے متقدمین نے انبیاءؑ وآئمہ اطہارؑ سے نسبت بیان فرمائی ہیں۔

**نوٹ:** لوحِ محفوظ (مفت) منگوانے کیلئے مقامی وغیر مقامی بہن بھائی پتہ لکھا رجسٹرڈ لفافہ ابھی سے جمع کرواکر اپنی لوحِ محفوظ ملنے کو یقینی بنالیں۔ ایک بار پھر وضاحت ہے کہ یہ **لوح تحفتاً** (مفت) خوشنودئ خدا اور رسولؐ و چہاردہ معصومینؑ کیلئے دی جارہی ہے، ہدیہ آپ خود 14,12,5 سائلین کو کھانا کھلائیں۔ UK اور USA والے صرف پوسٹ خرچہ بنک اکاؤنٹ میں جمع کرواکر بذریعہ خط یا ای میل اپنا پتہ روانہ کریں۔ E-Mail: aienaeqismat@gmail.com

الحاج شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی۔ کاشانہ زنجانی۔ D-125، گلبرگ 2، لاہور، فون: +924235872277

از تحریر: سید امیر حیدر کاظمی، جھنگ

# عِرفان جفر (مستحصلہ خاص)

عِلم جفر موجودہ دور میں تقریباً ناپید ہوتا جا رہا ہے۔ شائقین کو اس کے حاصل کرنے کی اُمنگ تو ہے لیکن اس کا حصول بڑا کھٹن اور دشوار ہے۔ موجودہ دو میں ویسے بھی تحقیق کا فقدان ہے۔ لوگ آسان راہوں کے متلاشی ہیں۔ جب کہ علم جفر کا حصہ اخبار انتہائی تحقیق طلب ہے۔ آج کی بزم ایک بہت عمدہ اور مستند وحتمی قاعدہ آپ کے حضور پیش خدمت ہے۔ امید ہے آپ پسند فرمائیں گے۔

## اصول مستحصلہ:۔

**1**:۔ سب سے پہلے واضح، سلیس انداز میں اپنا سوال لکھیں۔ **2**:۔ اب اپنے سوال کو بسط حرفی کریں۔ **3**:۔ اب بسط حرفی سے پہلے **4-4** کی طرح دیں۔ یہ ایک سطر ہوگی۔ پھر **7-7** کی طرح دیں۔ یہ دوسری سطر ہوگی۔ پھر **9-9** کی طرح دیں۔ یہ تیسری سطر ہوگی۔ **4**:۔ اب ان تینوں سطور کو امتزاج دیں۔ **5**:۔ اب حاصلہ سطر کو مؤخر صدر کر دیں۔ **6**:۔ اب اس مؤخر صدر سطر کے نیچے اسماء الٰہیہ تعداد حروف کے مطابق لکھیں۔ اسماء الٰہیہ یہ ہیں نور، مبین، ہادی، محیط، خبیر، باسط۔ **7**:۔ اب سطر مؤخر صدر اور اسماء الٰہیہ دونوں کے مخارج معلوم کریں۔ مخارج سے مراد سطر مؤخر صدر اور اسماء الٰہیہ کے حروف کے مراتب جمع کر کے جو عدد ملے اس کا ابجد قمری سے حرف لے لیں۔

**مثلاً:**۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ا | ب | ج | د |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| | ہ | ا | د | ی |
| | ۵ | ۱ | ۴ | ۱۰ |
| مخارج | ۶ | ۳ | ۷ | ۱۴ |
| | و | چ | ز | ن |

**8**:۔ اب سطر مخارج کا اضعاف معلوم کریں۔ یعنی ہر حرف کی قیمت کو دگنا کر کے حروف بنالیں۔ مثلاً حرف ک کی قیمت (**20**) کو دُگنا کیا (**40**) حاصل ہوا۔ جس سے حرف (م) ملا۔ **9**:۔ اب اس سطر کو تخلیص کریں۔ **10**:۔ سطر حاصل کو ایک دفعہ مؤخر صدر کریں۔ بس یہی سطر جواب ہے۔ نہایت ہی عمدہ، واضح جواب برآمد ہوگا۔ اگر کوئی حرف ناطق نہ ہو تو نظیرہ سے بدل دیں۔

**سوال**:۔ یا علیم کیا تسخیر جنات ممکن ہے؟

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **بسط حرفی** | ک | ی | ا | ت | س | خ | ی | ر | ج | ن | ا | ت | م | م | ک | ن | ہ | ی |
| **طرح 4x4** | ت | ر | ت | ن | | | | | | | | | | | | | | |
| **طرح 7x7** | ی | م | | | | | | | | | | | | | | | | |
| **طرح 9x9** | ج | ی | | | | | | | | | | | | | | | | |
| **امتزاج** | ت | ی | ج | ر | م | ی | ت | ن | | | | | | | | | | |
| **مؤخر صدر** | ن | ت | ت | ی | ی | ج | م | ر | | | | | | | | | | |
| **اسماء** | ن | و | ر | م | ب | ی | ن | ہ | | | | | | | | | | |
| **مخارج** | غ | غ | ن | ث | ل | م | ظ | | | | | | | | | | | |
| **اضعاف** | ب/غ | ب/غ | ق/غ | س | ف | غ/ض | | | | | | | | | | | | |

| تخلیص | ب | غ | ق | س | ف | ض |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤخرصدر | ض | ب | ف | غ | س | ق |
| نظیرہ/خود | ل | ع | ف | ن | ا | ھ |
| جواب | فعل | | | | ہاں | |

**سوال:**۔یا علیم عنایت شاہ" (مشہدی الکاظمی) ابن حبیب شاہ" کا مقامِ ولایت کیا ہے؟

| طرح4x4 | ی | ھ | ح | ش | ا | م | ی | ا | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طرح7x7 | ا | ی | م | ی | | | | | | | | | | | |
| طرح9x9 | ا | ھ | ا | | | | | | | | | | | | |
| امتزاج | ی | ا | ا | ھ | ی | ھ | ح | م | ا | ش | ی | ا | م | ی | ا |
| مؤخرصدر | ا | ی | ی | ا | م | ا | ا | ھ | ی | ی | ش | ھ | ا | ح | م |
| اسماء | ن | و | ر | م | ب | ی | ن | ھ | ا | د | ی | م | ح | ی | ط |
| مخارج | س | ع | ب | ن | س | ک | س | ی | ک | ن | ج | ص | ط | ی | |
| اضعاف | ک/ق | م/ق | ڈ/ق | ک/ق | م | ک/ق | ک | م | ق | و | ف/ق | ح/ی | ف/ق | | |
| تخلیص | ک | ق | م | د | و | ف | ح | ی | | | | | | | |
| مؤخرصدر | ی | ک | ح | ق | ف | م | و | د | | | | | | | |
| نظیرہ/خود | ی | ذ | ح | ق | | م | ر | د | | | | | | | |
| جواب | ذِی(انسان)حق | | | | | مرد | | | | | | | | | |

**سوال:**۔یا علیم امیر حیدر بن (.......) کا مستقبل کیا ہے؟ **7 دسمبر 2017ء**

| طرح4x4 | ر | ر | ص | ا | ق | ی | س | س | د | ا | ر | س | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طرح7x7 | د | ت | ب | س | ر | س | و | | | | | | | | | | | | | | | | | |
| طرح9x9 | ب | س | ی | د | ھ | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
| امتزاج | ر | د | ب | ر | ت | س | ص | ب | ی | ا | س | د | ق | ر | ھ | ی | س | س | و | س | د | ا | ر | س |
| مؤخرصدر | س | ر | ر | د | ا | ب | د | ر | س | ت | و | س | س | ص | س | ب | ی | ی | ھ | ر | س | ق | د | |
| اسماء | ن | و | ر | م | ب | ی | ن | ھ | ا | د | ی | م | ح | ی | ط | خ | ب | ی | ر | ب | ا | س | ط | |
| مخارج | ا | ض | ل | ف | ج | ل | ص | ذ | ع | ض | ع | غ | ش | غ | خ | ض | ل | ر | ذ | ج | ش | ب | خ | |
| اضعاف | ا | خ/غ | س | س/ق | و | س | ف/ق | ت/غ | م/ق | خ/غ | م/ق | ب/غ | غ | ب/غ | ر/غ | خ/غ | س | ت | ت/غ | و | خ | د | ب/غ | |
| تخلیص | ا | خ | غ | س | ق | و | ف | ت | م | ب | ر | د | | | | | | | | | | | | |
| مؤخرصدر | د | ا | ر | خ | ب | غ | م | س | ت | ق | ف | و | | | | | | | | | | | | |
| نظیرہ/خود | ص | ا | و | خ | ب | ن | م | ا | ت | ق | ف | و | | | | | | | | | | | | |
| جواب | صا | | خوب | | | امن | | | فوقیت | | | | | | | | | | | | | | | |

(واللہ اعلم بحقائق الامور)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ فروری 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات و تعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کرکے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہوجاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم مع سائر انبیاء، عظام اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کرکے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کرکے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَّ نْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاء یَا نُقَبَاء یَا نُجَبَاءَ یَا اَبْدَال یَا اَوْتَاد یَا قُطُب یَا غَوث اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین و قارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہر حال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کرکے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت | تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 2 فروری | عطارد مریخ تسدیس | ابتداء | 21/09 | 16 فروری | زہرہ زحل تسدیس | مکمل | 04/19 |
| 3 فروری | زہرہ مشتری تربیع | ابتداء | 14/21 | 17 فروری | زہرہ زحل تسدیس | خاتمہ | 00/56 |
| 3 فروری | عطارد مریخ تسدیس | مکمل | 20/54 | 21 فروری | عطارد زحل تسدیس | ابتداء | 11/54 |
| 4 فروری | زہرہ مشتری تربیع | مکمل | 11/06 | 22 فروری | عطارد زحل تسدیس | مکمل | 01/21 |
| 4 فروری | زہرہ مریخ تسدیس | خاتمہ | 20/23 | 22 فروری | عطارد زحل تسدیس | خاتمہ | 14/47 |
| 5 فروری | زہرہ مشتری تربیع | خاتمہ | 07/49 | 24 فروری | زہرہ مریخ تربیع | ابتداء | 04/13 |
| 13 فروری | عطارد مشتری تربیع | ابتداء | 13/25 | 25 فروری | زہرہ مریخ تربیع | مکمل | 17/01 |
| 14 فروری | عطارد مشتری تربیع | مکمل | 03/36 | 27 فروری | زہرہ مریخ تربیع | خاتمہ | 05/46 |
| 14 فروری | عطارد مشتری تربیع | خاتمہ | 17/45 | 28 فروری | عطارد مریخ تربیع | ابتداء | 10/23 |
| 15 فروری | زہرہ زحل تسدیس | ابتداء | 07/41 | 28 فروری | زہرہ مشتری تثلیث | ابتداء | 20/42 |

**تسدیس عطارد مریخ:** اس سعد وقت کی ابتداء 2 فروری 21 بجکر 9 منٹ مکمل نظر 3 فروری 20 بجکر 54 منٹ، خاتمہ نظر 4 فروری 20 بجکر 23 منٹ پر ہوگا۔ دوستوں سے الفت و محبت قائم رکھنے، ملازمتی ترقی ذہنی و جسمانی صلاحیتیں بڑھانے کیلئے سورۃ حجر کا خالی البطن نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۷۲۵ | ۱۱۷۸۰۹ | ۴۴۱۷۵ |
| ۷۳۶۲۸۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۰۳۰۸۴ |
| ۸۸۳۵۹ | ۵۸۹۰۰ | ۲۹۴۵۰ |

**تربیع زہرہ مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 3 فروری 14 بجکر 21 منٹ مکمل نظر 4 فروری 11 بجکر 6 منٹ اور خاتمہ نظر 5 فروری 7 بجکر 49 منٹ پر ہوگا۔ ناجائز الفت و محبت کے خاتمہ کیلئے ساعت زحل میں سورۃ الھب کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۳۹۴۸ | ۳۱۵۸۴ | ۱۱۸۴۴ |
| ۱۹۷۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۷۶۴۶ |
| ۲۳۶۸۸ | ۱۵۷۹۲ | ۷۸۹۶ |

**تربیع عطارد مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 13 بجکر 25 منٹ مکمل نظر 3 بجکر 36 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 14 فروری 14 بجکر 45 منٹ پر ہوگا۔ دشمنوں کو ذلیل وخوار کرنا اگر اشد ضروری ہو تو سورۃ فیل کا خالی البطن نقش ساعت عطارد میں لکھ کر وزن کے نیچے دبائیں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۸ | ۳۹۰۷ | ۱۴۶۴ |
| ۲۴۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۱۹ |
| ۲۹۳۱ | ۱۹۵۲ | ۹۷۶ |

**تسدیس زہرہ زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 15 فروری 7 بجکر 41 منٹ مکمل نظر 16 فروری 4 بجکر 19 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 17 فروری صفر بجکر 56 منٹ پر ہوگا۔ ناراض زوجین میں محبت کیلئے اور دوستی کو مزید پختہ کرنے کیلئے سورۃ

(باقی صفحہ نمبر 31 پر)

از تحریر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

# ۵ سورج گرہن کے اعمال

سورج گرہن 15 فروری 2018ء ابتداء 23:55 منٹ اور انتہاء سورج گرہن 01:51 منٹ پر اور اختتام سورج گرہن 03:47 منٹ پر ہوگا

شمسی و قمری گرہن جو کہ نحس ترین اوقات ہیں۔ ان اوقات میں آپ جس عمل کی زکات دینا چاہیں وہ ایک سال تک آپ کو کام دے گی کیونکہ ان کیلئے کسی چلہ کی ضرورت نہ ہے۔

ان اوقات میں آپ حروف صوامت کی زکوٰۃ ادا کر سکتے ہیں جو کہ ایک سال تک آپ کو کام دے گی۔ اس کی زکات ادا کرنے کا طریقہ اول یہ ہے کہ 543 مرتبہ ان حروف کو لکھ کر کسی قبرستان میں دفن کر دیا جائے۔ طریقہ دوم ان حروف کو ''احد رسص طعک لموہ'' کو 543 مرتبہ پڑھ لیا جائے تب بھی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ بہتر طریقہ اول ہی ہے۔ آج ہم حروف صوامت سے بندش کا کام لیں گے یعنی عقد الامراض' مختلف امراض کی بندش کرینگے اس کیلئے کلمہ طیبہ کی روحانیت سے کام لیں گے۔ کلمہ طیبہ ویسے بھی مختلف امراض' حب' دفع سحر کیلئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

**بسط حرفی:** ل اا ل ہ ا ل اا ل ل ہ م ح م د ر س ص و ل ا ل ل ہ
کلمہ طیبہ چوبیس حروف اور 7 الفاظ پر مشتمل ہے۔ چوبیس حروف بھی حروف صوامت میں سے ہیں۔ اعداد ۶۱۹ بنتے ہیں ان کا مفرد بھی ۷ آتا ہے۔

**تلخیص:** ا ح د ر س ل م و ہ
یہ ۹ حروف کلمہ شریف کی تلخیص ہیں اعداد ۳۵۴ بنتے ہیں۔

**طلسم:** ہومل۔ سردحا

**عمل نمبر 1:** عین گرہن کے وقت ان الفاظ کو جو طلسمی ہیں ان کو 354 مرتبہ لکھ کر کسی قبرستان میں دفن کیا جائے اور ساتھ میں 354 مرتبہ پڑھ کر عمل کو مکمل کیا جائے۔

۷۸۶

| ح | م | ل |
|---|---|---|
| ہ | س | ا |
| ر | د | و |

ا ح د ر س ل م و ہ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

درج بالا نقش کو جملہ امراض آپ ایک نقش گلے میں پہننے کیلئے دیں انشاء اللہ ایک دو دن میں مرض کا خاتمہ ہوگا۔ آپ 19 مرتبہ ''بسم اللہ الرحمن الرحیم ہومل سردحا'' کا دم بھی کر سکتے ہیں۔

**عمل نمبر 2:** گرہن سے قبل 2 رکعت نماز ادا کریں۔ اس کے بعد عین گرہن کے وقت 619 مرتبہ کلمہ طیبہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' کا ورد کریں۔ بعد ازاں 2 رکعت نماز ادا کریں۔




یہ نقش آپ تمام جلدی امراض درد و درد شدید میں لکھ کر دیں تا کہ گلے میں ڈالا جا سکے۔

دوسرا نقش تیل میں ڈال کر متاثرہ حصوں پر لگانے سے جسم درد اور جلدی امراض کا فوراً خاتمہ ہوگا۔ خیال رہے کہ تیل زمین پر نہ گرنے پائے اور تیل پاؤں کے نچلی جانب نہ لگنے پائے۔

تمام امراض کیلئے آپ درج ذیل نقش پہننے کے لئے دے سکتے ہیں۔ اس سے **21** دنوں میں موذی سے موذی مرض بھی جاتا رہے گا اور سحر و آسیب کا خاتمہ ہوگا حتیٰ کہ سحر و آسیب والی جگہ **3** دن پانی میں حل کر کے کمرے کے کونوں میں چھڑکنے سے سحر و جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ نقش مثلث آبی چال یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یا جبرائیل

| ۲۰۳ | ۲۰۹ | ۲۰۷ |
|---|---|---|
| ۲۱۱ | ۲۰۶ | ۲۰۲ |
| ۲۰۵ | ۲۰۴ | ۲۱۰ |

بسم — الرحیم — الرحمن — یا اسرافیل — کھیعص — یا عزرائیل — حمعسق — یا حی یا قیوم

اح ور س ل م و ھ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

یہ اعمال انتہائی مجرب اور سریع التاثیر ہیں۔ ان کو کرنے کیلئے یہ صرف ان کے مثبت اقدام ہیں لہٰذا بغیر اجازت اسے ہرگز نہ کریں اس کی اجازت حضرت شاہ زنجانی یا پھر کسی روحانی سلسلے کے بزرگ سے لے لیں کیونکہ ان اعمال سے منفی پہلو پر بھی کام لیا جاسکتا ہے۔ اس لئے اجازت عام نہیں ہے۔

**برائے اجازت:** **10** کلو باجرہ **2** کلو چاول کا ٹوٹا ملا کر پرندوں کی عمل سے قبل دعوت کردیں تو عامل شاہ زنجانی کی طرف سے آپ کو اس عمل کی اجازت ہے۔

بلکہ عقود کے علاوہ آپ ان کو بیماری کے خاتمہ، اعلیٰ مرتبت، ترقی رزق اور حُب کے لیے بھی استعمال کریں تو مجرب ہیں۔

قارئین کرام! ایسے حضرات جو علم الجفر سے تھوڑا بہت لگاؤ اور شفقت رکھتے ہیں یا اہل رسائی لوگ بخوبی آگاہ ہیں کہ حروف صوامت کی تعداد تیرہ ملے اور یہ حروف بے نقاط ہیں جو کہ ان حروف کی سب سے بڑی خوبی اور خاصیت ہے جو کہ درج ذیل ہیں۔

## ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ھ

ان حروف کی قمری اعداد کی تعداد 13 ہے ان کو تکسیر اور امتیز اج سے ہر قسم کے عقد کے لیے استعمال کیا جاتا رہا ہے جب کہ ان حروف کی خاصیت میں تیزی پن اولین ہے جس کی وجہ ان حروف کو عقد اللسان، عقد النوم، عقد الزنا عقد القدم، عقد النکاح، جیسے اعمال میں اس کا بے دریغ استعمال کیا جاتا رہا ہے یہ بات تو طے ہے کہ ان حرف میں کوئی ایک حرف ایسا ہے جو کہ اُس حرف جیسی خاصیت ضرور رکھتا ہے جس کی وجہ سے حضرت سلیمان کے دربار میں تخت کو حاضر کر دیا گیا تھا اب اس کی تلاش جستجو ایسے ہی ہے جیسا کہ جوئے شیر لانا۔

سب سے پہلے اُس حرف کی تلاش پھر اُس کی ریافت بعد میں تجربہ کی کسوٹی پر پرکھو۔ قدرت مہربان ہو تو فوراً بھی تلاش کا حل نکل سکتا ہے ورگرنہ ان تیرہ حروف میں سے اُس حرف کی تلاش کے لیے انسان کی یہ عمر بہت ہی کم ہے خیر یہ مسئلہ آئندہ حروف صوامت کے مضمون میں کریں گے فی الحال ان تیرہ حروف کی پہنچان سب سیارگان کے حوالہ سے اس طرح ہے۔

| کواکب | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | اد | ھوح | طی ک ل | م س ع | ص ر | × | × |

حروف صوامت عمل حُب تیار کرنے کے لیے اس جدول کی ضرورت ہے۔

**طریقہ عمل:** نام طالب و مطلوب بمعہ والدہ اور اسم الٰہیہ یا ودود کو ایک سطر میں لکھیں اس طرح کہ طالب یا ودود مطلوب پھر اس کو ملفوظی کر کے بسط حرفی کریں۔ بسط حرفی کر کے اس میں سے حروف صوامت کو علیٰحدہ اسی ترتیب سے کریں پھر اس حروف کی سطر کو تکسیر جفری کریں۔

**مثال:** جرار بن شھناز ودود ماہ نور بنت نور جہاں

**حروف ملفوظی:** جیم۔را۔الف۔را۔شین۔ھا۔نون۔الف۔زا۔واؤ۔دال۔واؤ۔دال۔میم۔الف۔ھا۔نون۔واؤ۔را۔نون۔واؤ۔را۔جیم۔ھا۔الف۔نون

**بسط حرفی:** ح ی م ر ا ا ل ف ر ا ش ی ن ہ ا ن و ن ا ل ف ز ا و ا ؤ د ا ل و ا ؤ د ا ل م ی م ا ل ف ہ ا ن و ن و ا ؤ ر ا ن و ن و ا ؤ ر ا ج ی م ہ ا ا ل ف ن و ن۔

**تلخیص حروف صوامت:**

م ر ا ا ل ر ا ہ ا و ا ل ا و ا ؤ د ا ل و ا ؤ د ا ل م ر م ا ل ہ

اوواوراوواورامرہاالو (حروف ۴)

اب خالص حروف صوامت کی تکسیر جفری کریں اور امام برآمد کریں جب زمام حاصل ہوجائے تو تمام تکسیر کا ایک مربع نقش پُر کریں اوران حروف کے ۴۔ ۴ حروف کو ملاکر طلسم تیار کریں ان طلسموں کو نقش کے چاروں طرف درج کریں۔

اب اس تکسیر کی سطر اول اور سطر زمام علیٰحدہ کریں۔ اور درمیان والی سطور کو علیٰحدہ کر کے 3 عدد بتیاں تیار کریں ان بتیوں کی پشت پر مربع آتشی تکسیر لکھیں۔ نقش کو طالب دائیں بازو کے ساتھ باندھیں اور تکسیر کی بتیاں روزانہ ایک جلائے 3 دن میں ایسا اثر ظاہر ہوگا کہ شاید کسی دوسرے میں ہو۔ انتہائی بے نظیر عمل ہے جس طرح 3 دنوں میں عقد کے لیے اثر کرتا ہے اُس سے کہیں زیادہ تیزی سے حُب کے لیے کرتا ہے۔

اب سب سے اہم نکتہ یہ ہے کہ ملشوطی حروف سے تیار کردہ بسط حرف میں دیکھیں کہ غالب حروف کونسے ہیں یعنی کن کی تعداد زیادہ ہے اُن حروف کو علیحدہ لکھیں اور اُس سیارہ کی سعد ساعت میں یہ عمل تیار کریں انتہائی سریع الاثور ہے۔

کل اعداد کی تعداد.................1253

تکسیر کی سطور..................12

حروف × سطور..........................1253x12=15036

30 عدد طرح کیے......................15036-30=15006

4 پر تقسیم کرنے سے........................15006/4=3751/2

کسر 2 حاصل ہوئی اس لیے خانہ نمبر 1 میں ایک کا اضافہ کیا جائے گا۔

**مثالی نقش:** حروف صوامت کو عقود کے لیے کافی برسوں سے استعمال کیا جاتا رہا ہے لیکن اس ناچیز نے ان حروف سے کافی لاعلاج امراض کی بندش کے اعمال پیش کئے جب کہ تمام علماء جفر اور عاملین سے عقدالقدم، عقد اللسان، عقد النکاح اور عقدالنوم اور عقرالزناء جیسے اعمال تیار کرتے ہیں اور اُس کے لیے سب سے پہلے حروف صوامت کی زکوٰۃ ادا کی جاتی ہے تاکہ دوران گرہن تیار کئے گئے عمل موثر ثابت ہوسکیں۔ اسی سلسلہ کی کڑی میں ماہ ستمبر کے گرہنوں کے لیے ایک آزمودہ سراج الناثیر اور مجرب عمل حاضر خدمت ہے۔ اس عمل کے لیے گرہن سے چند منٹ پہلے 2 رکعت نماز کسوف وخسوف ادا کریں۔ کلمہ طیبہؐ کی بسط حرفی کریں۔ کیونکہ کلمہ طیبہ خالصاً حروف صوامت پر مبنی ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ

ل اال ہ اال اال ل ہ م ح م د ر س و ل اال ل ہ

**تلخیص:** ل اہ م ح د ر س و

**اعداد کی تعداد:** 354 (جب کہ مکمل حروف صوامت کی تعداد 543 ہے)

**طلسم کلمہ طیبہؐ:** بسم اللہ الرحمن الرحیم

**طریقہ عمل:**

گرہن کے دن سے سے پہلے ڈیڑھ کلو گڑ اور 9 سکے تانبے کے لے کر کسی قبرستان میں دفن کریں۔ بعد میں غسل اور وضو کر کے 2 رکعت نماز کسوف خسوف ادا کریں۔ اور طلسم ''ہوحل سردحا'' کو عین گرہن کے اوقات میں 3186 مرتبہ پڑھیں یہ عمل شمسی وقمری دونوں گرہنوں میں پڑھیں۔ پڑھنے کے دوران کالی مرچ کو منہ میں رکھا جائے قارئین اگر آپ ایک ماہ کے 2 گرہنوں میں یہ زکوٰۃ ادا کرتے ہیں تو ایک سال کے لیے اس کی زکوٰۃ ادا ہوجائے گی۔ اگر آپ 3 ماہ کے گرہنوں میں یعنی 6 گرہنوں میں لگاتار یہ عمل کرتے ہیں تو پھر ساری عمر کے لیے یہ عمل آپ کے ہاتھ میں رہے گا صرف ہر گرہن میں اس کی تعداد 354 مرتبہ پڑھنے سے اس کی مداوحت ہوتی رہے گی۔

دوران گرہن اس کا نقش بھی تیار کریں اور جملہ امراض میں عقود کے لیے کام دے گا۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ح | م | ل | |
| ۳۵۴ | ہ | س | ا | ۴۵۳ |
| | ر | د | و | |

اہ د ر س ل م و ہ بحق لَآ اِلٰہَ اِلاَّ اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ

# گرہن سے متعلق اہم اور خصوصی موثر ترین عملیات

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

چاند، سورج گہن کی مناسبت سے عام ضروریات کے پیش نظر چند مزید عمل دیے جارہے ہیں جن سے قارئین فائدہ اٹھا سکتے ہیں، اگرچہ سورج اور چاند گہن کے موقع پر عام طور سے حروف صوامت کی زکوۃ اور متعلقہ اعمال پر زور دیا جاتا ہے لیکن حروف صوامت کی زکوۃ ادا کرنا عام آدمی کے لیے خاصا دشوار اور بہت سی پابندیوں کا حامل کام ہوسکتا ہے کیوں کہ یہ عام نوعیت کے عملیات وطلاسم نہیں ہوتے، ذراسی غلطی بڑے نقصانات اور رجعت کا باعث ہوسکتی ہے، ایسی سخت پابندیاں عام آدمی کے بس کی بات نہیں، یہ کام انہی لوگوں کے لیے مناسب ہے جو باقاعدہ خدمت خلق کے جذبے سے لوگوں کے کام کرتے ہیں لیکن عام آدمی اپنی اہم ضروریات کے لیے کیا کرے؟ اس ضرورت کے پیش نظر ماہنامہ آئینہ قسمت کے صفحات میں ایسے اعمال شامل کیے جارہے ہیں جو عام لوگ بھی کرسکتے ہیں اور ان کے لیے خصوصی اجازت کی ضرورت نہیں ہے، شرط صرف اتنی ہے کہ اپنے انتہائی جائز اور شرعی مقاصد کے لیے عمل کیا جائے، صرف جذباتی ہوکر نہ سوچا جائے، خواہشات کی غلامی انسان کو کہیں کا نہیں چھوڑتی۔

## تالے والا مشہور عمل

یہ عمل خاص طور سے دو افراد خصوصاً طالب و مطلوب کے درمیان اتفاق و محبت کے لیے نہایت پرتاثیر ہے اور ذہانت سے کام لیا جائے تو دیگر مقاصد کے لیے بھی کیا جاسکتا ہے' مثلاً کسی برائی سے روکنا یا کسی بری عادت کی بندش کے لیے بھی یہ عمل کیا جاسکتا ہے مگر اس کے لیے مقصد کو مناسب طریقے سے بیان کرنا ہوگا۔ گہن کے وقت سے پہلے ایک کورا یعنی نیا تالا جو استعمال شدہ نہ ہو، لاکر رکھ لیں، تالا اسٹیل کا ہو اور چابی سے کھلتا اور بند ہوتا ہو تو زیادہ بہتر ہے، آج کل ایسے تالے آوٹ آف ڈیٹ ہوچکے ہیں لہٰذا اسٹیل کا دوسرا تالا بھی استعمال ہو سکتا ہے جو دبا کر کھٹکے کے ساتھ بند ہوتا ہے۔ گہن کے وسطی حصے سے کچھ پہلے باوضو علیحدہ کمرے میں بیٹھ جائیں، تالا کھول کر ہاتھ میں رکھیں اور بسم اللہ کے بعد سات مرتبہ سورہ کوثر پڑھیں، بعدازاں زبان سے یہ جملہ ادا کریں۔

''بستم خواب و خود فلاں بن فلاں فی حق فلاں بن فلاں جب تک نہ دیکھے چین نہ پائے''

یہ جملہ سورہ کوثر پڑھنے کے بعد زبان سے ادا کریں اور تالے کے سوراخ میں پھونک مار کر تالا بند کردیں، ذہن میں اپنے مقصد کا بھرپور تصور رکھیں اس کے بعد اگر مطلوب کا استعمال شدہ کپڑا میسر ہو تو تالے کو اس میں لپیٹ دیں اور گھر میں کسی ڈبے میں بند کرکے رکھ دیں یا کسی اندھیری جگہ تالے کو رکھ دیں۔ اس کے علاوہ تالے کو کسی قبرستان میں بھی دفن کرسکتے ہیں۔ تالے کی چابی ضائع کردیں۔ اسی طرح کسی بری عادت سے روکنے کے لیے بھی مقصد کے مطابق جملے اس طرح بنائے جاسکتے ہیں مثلاً بستم عادت چوری یا جھوٹ یا مار پیٹ وغیرہ فلاں بن فلاں' کبھی چوری نہ کرے' اس مثال کو سامنے رکھتے ہوئے مختلف مقاصد کے لیے جملے تیار کرکے سورہ کوثر پڑھنے کے بعد زبان سے ادا کیے جائیں' فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوبہ عورت یا مرد کا نام مع والدہ لیا جائے۔

بس اتنا سا کام ہے' اس کام سے فارغ ہوکر کچھ مٹھائی پر فاتحہ دیں اور اللہ سے کامیابی کے لیے دعا کریں، مٹھائی خود بھی کھائیں اور بچوں میں یا احباب میں تقسیم کردیں، تین کلو چاول اور تین کلو چینی کا صدقہ دیں یا 120 روپے خیرات کردیں، انشاء اللہ اس شخص کے دل میں محبت اور نرمی پیدا ہوگی، اگر وہ کہیں دور ہے تو یقیناً واپس آئے گا، خیال رہے کہ محض تفریحاً یا معمولی وجوہات کی بنیاد پر یہ عمل ہرگز نہ کریں، انتہائی شدید ضرورت اور مجبوری کے تحت کیا جائے جو لوگ معمولی معمولی باتوں پر جذباتی ہوکر عمل و وظیفے کرتے ہیں' انہیں حقیقی استحقاق

حاصل نہ ہونے کی وجہ سے ناکامی ہوتی ہے اور پھر وہ کہتے ہیں کہ عمل میں اثر نہیں تھا حالانکہ انہیں سوچنا چاہیے کہ وہ خود غلطی پر تو نہیں ہیں؟

جملے میں فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوب کا نام مع والدہ مثلاً احمد بن فاطمہ لیا جائے گا، اگر مطلوب عورت ہے تو بن کی جگہ بنت کا لفظ استعمال ہوگا۔ دوسری جگہ فلاں بن فلاں کے بجائے طالب کا نام مع والدہ لیا جائے گا۔ امید ہے تمام طریقہ سمجھ میں آ گیا ہوگا۔

## میاں بیوی میں محبت کے لیے عمل خاص

زن وشوہر میں اختلافات، مزاجی ناہمواری، باہمی لڑائی جھگڑا، محبت کی کمی وغیرہ کے لیے یہ ایک مجرب طریقہ ہے اور صرف شادی شدہ خواتین وحضرات ہی اس سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ نہایت آسان بھی ہے۔ گرہن کے درمیانی وقت میں ایک سفید کاغذ پر کالی یا نیلی روشنائی سے پوری بسم اللہ لکھ کر سورہ الم نشرح پوری لکھیں پھر یہ آیت لکھیں۔ والقیت علیك محبة فلاں بن فلاں (یہاں مطلوب کا نام مع والدہ لکھیں) علیٰ محبة فلاں بنت فلاں (یہاں طالب کا نام مع والدہ لکھیں) کما الفت بین آدم و حوا و بین یوسف و زلیخا و بین موسیٰ و صفورا و بین محمد ﷺ و خدیجة الکبریٰ و اصلح بین هما اصلاحاً فیه ابداً

اب تمام تحریر کے اردگرد حاشیہ (چاروں طرف لکیر) لگا کر کاغذ کو تہہ کر کے تعویز بنالیں اور موم جامہ کر کے بازو پر باندھ لیں یا پھر اپنے تکیے میں رکھ لیں۔

خیال رہے کہ مندرجہ بالا نقوش لکھتے ہوئے باوضو رہیں، پاک صاف کپڑے پہنیں، علیحدہ کمرے کا انتخاب کریں، لکھنے کے دوران مکمل خاموشی اختیار کریں اور اپنے مقصد کو ذہن میں واضح رکھیں کہ آپ کیا چاہتے ہیں، رجال الغیب کا خیال رکھیں کہ آپ جس طرف رخ کر کے بیٹھے ہوں وہ آپ کے سامنے نہ ہوں۔

## بھاگنے والے کو روکنا یا مفرور کی واپسی

اگر کوئی بچہ یا بڑا گھر سے بھاگتا ہو یا گھر چھوڑ کر چلا گیا ہو تو اس کے لیے سورج یا چاند گہن کے وقت نقش بنانے کا طریقہ یہ ہے۔

حسب دستور علیحدہ کمرے میں بیٹھ کر سفید کاغذ پر کالی یا نیلی روشنائی سے اس طرح نقش لکھیں۔ حروف صوامت کی چار سطریں دائیں بائیں اور اوپر نیچے اس طرح لکھیں کہ درمیان کی جگہ خالی رہے اور حروف کی سطروں سے ایک چوکور خانہ بن جائے۔ پھر اس خانے کے درمیان بیچ میں بھاگنے والے کا نام مع والدہ لکھیں۔ اس کے بعد حروف صوامت کی سطور کے اوپر سات سات مرتبہ یہ چار آیات لکھ دیں۔

صُمٌ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لا یَرجعُون۔ صُمٌ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لا یَعقِلُون۔ صُمٌ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لا یُبصِرُون۔ صُمٌ بُکمٌ عُمیٌ فَھُم لا یُتکَلِمُون۔

مثالی نقش یہاں دیا جا رہا ہے۔




اب اگر بھاگنے والے کو روکنا مقصود ہے تو بیچ کے خانے میں اس کے نام کے ساتھ اس جملے کا اضافہ کر دیں "بستم قدم درون خانہ"۔ اس تعویذ کو اس کے تکیے میں یا سرہانے کسی جگہ رکھ دیں۔ انشاء اللہ گھر سے بھاگنے سے باز آ جائے گا اور زیادہ وقت گھر میں ہی گزارے گا۔ اگر بھاگے ہوئے کو واپس بلانا مقصود ہے تو اس نقش کو کسی لکڑی کے تختے یا موٹے گتے پر چپکا دیں اور پھر اسے گھر کی جنوبی دیوار پر ایک کیل ٹھونک کر لٹکا دیں۔ بھاگنے والے کا نام جو درمیان میں لکھا ہے، اس کے پہلے حرف پر کوئی سوئی یا آل پن چبھو دیں۔ انشاء اللہ 13 دن میں واپس آئے گا یا اس کی کوئی خبر ملے گی۔ عمل کے بعد مٹھائی پر فاتحہ ضرور دیں اور 120 روپے خیرات کر دیں۔

## ناجائز و ناپسندیدہ تعلق کا خاتمہ

اکثر والدین اپنے بیٹے یا بیٹی کی ایسی محبت یا وابستگی سے پریشان رہتے ہیں جو ان کے نزدیک ناپسندیدہ ہوتی ہے اور وہ سمجھتے ہیں کہ ان کا لڑکا یا لڑکی ایک

(باقی صفحہ نمبر 45 پر)

# ثاقب ارسل جفر: سورج گرہن اور چاند گرہن

از تحریر: منیر احمد میرانی قمبر (لاڑکانہ)

سورج گرہن 15 فروری 2018ء ابتداء 23:55 منٹ اور انتہاء سورج گرہن 01:51 منٹ پر اور اختتام سورج گرہن 03:47 منٹ پر ہوگا

**عمل نمبر 1**:۔قارئین کرام! میں آپ کی خدمت میں ایسا عمل لوح سے ساتھ پیش کر رہا ہوں جو آپ کو ضرور پسند آئے گا۔ دور بندی کے لیے اسم یَاقَابِض کا عمل آئینہ قسمت کے نظر کرتا ہوں جو شخص اسم یَاقَابِض کا ذکر کرے اس پر ایسا جلال وارد ہوگا کوئی اس کے پاس بیٹھ نہ سکے گا۔ اور اس اسم یَاقَابِض کی زکوٰۃ صغیرہ سورج گرہن یا چاند گرہن میں زکوٰۃ ادا کریں۔ ۸۱۳ مرتبہ اسم یَاقَابِض کو اوقاتِ گرہن میں پڑھیں اور ۸۱۳ مرتبہ اوقاتِ گرہن میں لکھیں سفید کاغذ پر اس آب رواں کریں اب آپ ایک سال تک اس کے عامل بن گئے ورد 101 مرتبہ پڑھیں کہ عمل قابو میں رہے۔ اگر اب آپ ہر کام کریں مگر جائز ہو ورنہ خود گنہگار ہوں گے۔ مثلاً زبان بندی، جھوٹا، زنا، مڑدی، شراب پینا، دوکان و مکان، گاڑ، مطلب دنیا میں جو بھی بندی آپ کریں بلکل ہو گی۔ شریعت کے مطابق کریں اللہ تعالیٰ آپ کا مددگار ہو گا۔ معلوم ہوا قابض وہ ہے جو ارواح کے اجسام سے انتقال کے وقت قبض کرتا ہے اور حشر کے روز ان کو مجسم میں واپس کرے گا۔ اور وہی اس چیز کا موجد ہے۔ پہلے نہ تھی اس لیے محدثین کا وصف ہے اور وہ وحدانیت کی طرف عورد کرتی ہیں اور چونکہ عود اور بدامی کی طرف سے اول و آخر اور ظاہر و باطن اس کے نام ہوئے اور اسی طرف کا اضافات ہوئیں یعنی وہی اور فاعل اور مفعول ہے اور وہی قابل اور مقبل اور مقول ہے۔ اس اسم مبارک یَاقَابِض کی خلوت نہایت بزرگ ہے ذاکر کے دل سے حکمت کی نہ جاری ہوتی ہے اور کشف نصیب ہوتا ہے۔ مگر شرط اس کے واسطے ہے کہ دل کو خطرات سے پاک کیا جائے اور سمر کی وقت مناجات میں مشغول ہو اور عداد مضروب کے موافق تلاوت میں مشغول ہو۔ مؤکل اس کا شراطیل ہے۔ عالم عزرائیل علیہ السلام سے اگر سینے کی تختی پر ساعت زحل یا قسور در عقرب یا گرہن کسوف یا خسوف میں اس کو لکھے اور اس عدد کے موافق اس کا ذکر کرے اور کہے اے اللہ فلاں شخص کا دل فیض کرے دعا قبول ہوگی۔ یہ ذکر عزرائیل علیہ السلام کا ہے

**چال آتشی حرفی مربع**

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ض | ب | ا | ق |
| ق | ا | ب | ض |
| ب | ض | ق | ا |
| ا | ق | ض | ب |

یا میکائیل

یا عزرائیل — یا اسرافیل — شمکائیل — قول — قفطشائیل

**چال خاکی اعدادی مثلث**

۷۸۶

یا جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ٣٠٠ | ٣٠٥ | ٢٩٨ |
| ٢٩٩ | ٣٠١ | ٣٠٣ |
| ٣٠٤ | ٢٩٧ | ٣٠٢ |

یا میکائیل

یا عزرائیل — یا اسرافیل — شمکائیل — قول — قفطشائیل

اور اس میں قبض ارواح کا راز ہے اور اس کا جلیل القدر مربع ہے۔

**تنبیھہ:** معلوم ہو کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے پیدا کرنے کا ارادہ کیا تو جبرائیل کو حکم فرمایا کہ زمین پر اتر کر ایک مٹھی مٹی لے آئیں۔ جبرائیل زمین پر آئے اور مٹھی بھرنی چاہی زمین نے ان کو قسم دے کر منع کر دیا۔ جبرائیل واپس چلے گئے۔ تب اللہ نے اسرافیل کو بھیجا ان کو بھی زمین نے قسم دے کر واپس کر دیا اس طرح میکائیل بھی واپس ہوئے تب اللہ تعالیٰ نے عزرائیل کو بھیجا عزرائیل زمین پر آئے زمین نے ان کو بھی قسم دی انہوں نے اپنی قصری قوت سے کہا کہ کیا اس نے مجھ کو نہیں بھیجا ہے جس کے قبضہ میں میری جان ہے زمین نے کہا ہاں اس نے تم کو بھیجا ہے عزرائیل نے کہا بس تو میں تیری نافرمانی کروں گا۔ اس کی نہ کروں گا۔ پھر زمین سے ایک مٹھی لے کر آسمان پر چلے گئے اور اسم یا قابض کے ساتھ تسبیح پڑھتے۔ تو اللہ تعالیٰ نے ان سے فرمایا کہ تم پر قبض کیا ہے تم ارواح کو بھی قبض کیا کرو چنانچہ اس وقت سے یہ قبض ارواح پر معین ہوئے جب تم اس اسم کو پڑھ کر جس مؤکل کو دھمکاؤ گے۔ وہ فوراً عاجزی کے ساتھ حاضر ہوگا۔ اس کے ماتحت چار افسر ہیں اور ہر افسر کے ماتحت بہت سی فوجیں ہیں ہر فیض کا کام جلد کرتے ہیں۔ اس عمل کی اجازت سید انتظار حسین شاہ زنجانی یا مجھ عاجز سے لیں۔

## اب لوح کی طرف آتے ہیں۔

ہر بندی کے لیے ایک لوح پرانی قبر میں دفن کرو۔ ایک لوح کو راستہ میں دفن کرو۔ ایک وزن کے نیچے رکھدو۔ زبان بندی کے لیے ایک کو اپنی بازو میں باندھو۔

**عمل نمبر 2:**۔ اسم یا والی کا مثلث 47 الواح آتشی، 47 الواح بادی، 47 الواح آبی اور 47 الواح خاکی عین وقت گرہن میں تیار کریں۔ پاک صاف کاغذ اور پاک سیاہی سے آتشی الواح کو جلائیں۔ بادی الواح کو پیپل کے درخت میں باندھیں، آبی الواح کو جاری آب میں بہا دیں، خاکی الواح کو پاک زمین میں دفن کریں اور نماز آیات چاند یا سورج گرہن پڑھیں، پھر اسی مصلہ پر 2209 مرتبہ اسم یا والی پڑھیں۔ اب آپ عامل ہو گئے۔

ایک سال کے لیے عمل کو جاری رکھنے کے لیے 47 مرتبہ نماز عشاء کے بعد پڑھیں، اب کسی کی زبان بند کرنی ہو تو 4 الواح تیار کریں۔ ساعت عطارد میں ایک کو قبر میں دفن کریں، ایک وزن کے نیچے رکھیں، ایک کو دشمن کی گزرگاہ میں دفن کریں، ایک کو راست بازو میں باندھو اور سکون حاصل کرو۔ اس عمل کی اجازت مجھ سے لو یا سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب سے حاصل کرو۔

| ۷۸۶ چال آتشی | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۱ | ۱۹ |
| ۱۸ | ۱۶ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۲۰ | ۱۵ |

| ۷۸۶ چال بادی | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۸ | ۱۷ |
| ۲۰ | ۱۶ | ۱۱ |
| ۱۵ | ۱۳ | ۱۹ |

| ۷۸۶ چال آبی | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۲ |
| ۱۹ | ۱۳ | ۱۵ |

| ۷۸۶ چال خاکی | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

یہ لوح زبان بندی کے کام میں استعمال کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا والی   یا جبرائیلؑ   یا والی

| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

یا والی   یا میکائیلؑ   یا والی

کھیعص اسرافیل

حمعسق عزرائیل

# عمل گرہن

# ترقی رزق و وسعت رزق

از تحریر: سیّد مصوّر علی زنجانی

**شمسی گرہن کی ابتداء 15 فروری 2018ء کو بوقت 23:55 منٹ، انتہاء 01:51 منٹ اور اختتام 03:47 منٹ پر ہوگا**

گرہن کے وقت پر عمل میری طرف سے ایک سینہ کا راز اور تحفہ ہے۔ عمل کی ترکیب پر غور کریں اور وقت سے پہلے عمل تیار کریں۔ تفصیل درج ذیل ہے۔

(۱) سورۃ والشّمس کے اعداد شمسی لیں اور ان کے حروف بنالیں۔ اگر تین حروف ہیں تو پہلے حرف سے مؤکل (آخر میں آئیل لگائیں) دوسرے سے جن (آخر میں یوش لگانے سے) تیسرے حرف سے اعوان (آخر میں طیش لگانے سے) بناؤ۔ اگر چار حروف ہوں تو پہلے دو اکٹھے کر کے مؤکل بناؤ اور باقی سے جن اور اعوان تیار کرو۔

(۲) اس سورۃ کے اعداد قمری لے کر ان کے حروف بنا کر حسب سابق اسمائے ثلاثہ مذکورہ پیدا کرو۔

(۳) اپنے نام معہ والدہ کے اعداد شمسی لے کر ان کے حروف بنا کر مؤکل جن اور اعوان پیدا کرو۔ یہ نو (۹) نام ہونگے۔

(۴) اب مثلث آتشی چال میں اس طرح پر کرو۔ سورت الشّمس سے شمسی حروف سے پیدا کردہ مؤکل جن اعوان خانہ اول دوم سوم میں لکھیں۔ ابجد قمری سے پیدا کردہ مؤکل جن اور اعوان نقش کے خانہ نمبر چہارم پنجم اور ششم میں پر کریں۔ اپنے نام سے پیدا کردہ مؤکل جن اعوان خانہ نمبر ۷۔۸۔۹ میں لکھیں۔ نقش کے اوپر ۷۸۶ لکھیں۔

(۵) سورج گرہن کے وقت نقش لکھنے سے قبل غسل کریں۔ پاکیزہ کپڑا پہنیں۔ معطر ہو کر صندل سرخ کا بخور سلگائیں۔ رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے نئی قلم سے زعفران سے نقش لکھیں بعد میں اس نقش کو نگینہ کے نیچے رکھ دیں۔ انگشتری چاندی کی ہو۔

(۶) سورج گرہن کے دوسرے دن جو تاریخ ہو اتنی بار سورت شمس پڑھ کر انگوٹھی پر دم کریں اور ایک ایک کے اضافہ سے روزانہ سورت پڑھ کر دم کرتے رہیں۔ پڑھنے کی تعداد 40 روز تک ہے۔ تو عمل ختم سمجھیں۔ پڑھنے کا وقت ساعت شمس ہے۔ رات کو نہ پڑھیں۔ اس طلسم کے اثرات میں سے ترقی ملازمت، وسعت رزق، تسخیر خلائق کے علاوہ بہت کچھ فوائد ملیں گے۔ مثال حاضر ہے۔

(۱) سورۃ شمس کے اعداد ۸۱۱۴۷ خ ش غ ا ظ ی
خشائیل ۔ غایوش ۔ ظیطیش

(۲) سورۃ شمس کے اعداد قمری ۱۷۰۷۱ اع زی غ
اعائیل ۔ زیبوش ۔ غطیش

(۳) انتظار حسین ۲۵۳۱ اس ل ب ی
اسائیل ۔ لبیوش ۔ یطیش نقش اس طرح بنے گا۔

۷۸۶

یا جبرائیل

| لبیوش | خشائیل | غطیش |
|---|---|---|
| ظیطیش | زیبوش | اسائیل |
| اعائیل | یطیش | غایوش |

یا عزرائیل — یا اسرافیل

یا میکائیل

اعمالِ گرہن

از تحریر: محمد قاسم، اڈاپکی کوٹھی

# کشکولِ جفر: عداوت کا مجرب عمل

یہ عمل جدائی کا مجرب المجرب ہے، بارہا مرتبہ میزان پر پورا اُتر چکا ہے۔ جن دو افراد میں عداوت کرانی مقصود ہو تو ان دونوں کے نام مع والدہ کے اعداد قمری حاصل کریں۔ ان اعداد میں سورۃ المائدہ کی آیت نمبر 64 کے اعداد بھی شامل کریں۔ اب ان اعداد سے مثلث دو عدد خالی البطن پُر کریں اور خانہ قلبی میں اپنا مقصد لکھیں اور نقش کے چاروں طرف آیت مذکورہ کے حروف مفرد کر کے لکھ دیں، اب ایک نقش کو گل آب نارسیدہ میں سرخ اور سیاہ مرچ کے درمیان رکھ کر زیر آتش دفن کریں اور دوسرے نقش کو قبر میں دفن کریں۔ یاد رہے کہ یہ نقش آب نیم سے لکھیں اور قبل از عمل تخم نیم چار سو اکتالیس عدد حاصل کر کے اسی قدر خشک کر لو کہ جلانے کے قابل ہو جائیں۔ اب زوال ماہ میں جب آفتاب نصف النہار پر آئے تو درخت نیم کی لکڑیوں کے کوئلے دہکا کر ایک دانہ ہاتھ میں لو اور سورۃ المائدہ کی آیت اکیس مرتبہ پڑھ کر تخم نیم کوئلوں پر ڈالو۔ اسی طرح ہر ایک دانہ پر اکیس مرتبہ یہ آیت شریف پڑھو اور آگ میں ڈالتے جاؤ۔ روزانہ اکیس دانے، ہر دانہ پر اکیس مرتبہ اکیس دن تک یہ عمل کرو۔ بحکم خدا اس کا اثر ہرگز خالی نہ جائے گا، اس عمل کی طاقت کو تیز کرنا ہو تو اعداد شمسی حاصل کریں۔ دو افراد کے درمیان ناجائز تعلقات ختم کرنے کے لیے نیز اگر کسی مرد سے کسی عورت کے ساتھ ناجائز تعلقات ہوں یا کسی عورت سے مرد کے ناجائز تعلقات ہوں تو یہ عمل انتہائی سریع التاثیر ہے۔ مگر اس عمل کو ناجائز ہرگز نہ کریں اور قہر خداوندی سے ڈریں۔ مثال اس عمل کی یہ ہوئی۔

| | |
|---|---|
| عرفان کے اعداد قمری: | 401 |
| امجد کے اعداد قمری: | 48 |
| والقینا بینھم تا یوم القیامت کے اعداد قمری: | 3336 |
| ٹوٹل: | 3785 |

نقش یہ بنا

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۵ | ۲۵۲۵ | ۹۴۵ |
| ۱۵۷۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۲۱۰ |
| ۱۸۹۵ | ۱۲۶۰ | ۶۳۰ |

# ہر مقصد کیلئے جفری بامؤکل عمل خاص

اس جفری عمل سے آپ اپنے ہر مقصد کے لیے عمل تیار کر سکتے ہیں۔ ترقی رزق، حب و بغض، ملازمت وغیرہ، غرض ہر کام کے لیے یہ عمل تیر بہدف ہے۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ طالب کا نام مع والدہ اور مقصد لکھیں اور کام اگر کسی شخص سے متعلق ہے تو اس کا نام مع والدہ لکھیں۔ مثلاً ایک شخص اپنی ملازمت میں ترقی عہدہ چاہتا ہے تو عمل اس طرح ہوگا۔ اس عمل میں مطلوب کی جگہ نام افسر ہوگا، جس نے منصب دیتا ہے یا جو افسر منظوری دیتا ہے۔

| | |
|---|---|
| طالب حکیم سرور: | 544 |
| مطلب ترقی: | 710 |
| مطلوب قسور: | 366 |
| ٹوٹل: | 1620 |

حروف اس کے یہ بنے۔ ک خ غ مؤکل اس کا بنا: غخکائیل

اب اپنے اعداد 1620 کو مثلث پُر کریں۔ نقش بطریق رفتار طبعی بلا کسر مکمل کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۲۵ | ۱۶۲۰ | ۱۶۲۷ |
| ۱۶۲۶ | ۱۶۲۴ | ۱۶۲۲ |
| ۱۶۲۱ | ۱۶۲۸ | ۱۶۲۳ |

ایک ضلع کا مجموعہ 4872 ہوا، حروف یہ ہوئے۔ ب ع ض د غ

مؤکل یہ ہوا: غدصنعیائیل۔ اب اس کی عزیمت یہ بنی۔

عزمت علیکم غخکائیل مسلط علی قسور بحق یا غدصنعیائیل

بخور مناسب جلا کر یہ عزیمت ہر تین اسماء کے مطابق پڑھیں۔ مطلب کے حروف چار ہیں۔ اس لیے چار راتوں تک عمل کو پڑھیں۔ مطلب ہوگا اس نقش کے دو مؤکل نکلیں گے۔ ایک اسماء ثلثہ سے دوسرا مجموعہ اعداد سطر مثلث سے اس طریقہ سے جو عمل چاہیں تیار کر لیں، کوئی بھی کام ہو جو کسی دوسرے شخص عورت یا مرد سے نکالنا مقصود ہو تو اس کے لیے یہ عمل بہت مؤثر ہے۔ کسی سعد اور مناسب وقت میں اس عمل کو عروج ماہ میں کر سکتے ہیں۔




اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ (3 مرتبہ)
اَللّٰھُمَّ اَعْطِنِی الْھُدٰی وَ ثَبِّتْنِیْ عَلَیْہِ وَاحْشُرْنِیْ عَلَیْہِ اٰمِنًا (امام رضاؑ)

تعقیبات نماز کی ادائیگی، روزی کی طلب و وُسعت میں بہتر ہے شہر بہ شہر پھرنے اور تردد کرنے سے (امام محمد باقرؑ)

**اہمیت دعا**

عبادات میں بہترین عبادت دعا ہے۔ دعا عبادت کی روح ہے۔ حضور اکرمؐ کا ارشادِ گرامی ہے: ''خدا کے نزدیک دعا سے مکرم کوئی چیز نہیں۔'' ایک اور حدیث میں ہے کہ: ''دعا مومن کا اسلحہ، دین کا ستون اور زمین و آسمان کی روشنی ہے۔'' حضرت علی علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ: جس کو خداوند متعال دعا کی توفیق عطا فرما دے وہ قبولیت سے محروم نہیں رہ سکتا، جسے خدا استغفار کی توفیق عطا فرما دے وہ مغفرت سے محروم نہیں رہ سکتا، جسے خدا شکر کی توفیق عطا فرما دے وہ حصول نعمت سے محروم نہیں رہ سکتا۔''

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے: دعا تجھ پر فرض ہے۔ بلاشبہ یہ ہر مرض کی دواء ہے۔ خداوندِ عزوجل فرماتا ہے: تم مجھے پکارو میں تمہاری دعا سنوں گا، دعا خدا اور بندہ کے درمیان رابطہ ہے، نماز بھی دعا ہے۔ نماز خداوندِ عالم کی عطا کردہ نعمتوں کا شکریہ ادا کرنا ہے اور شکر کے بارے میں قرآن پاک میں ہے: ''تم میری نعمتوں کا شکر ادا کرو میں تمہاری نعمتوں میں اضافہ کر دوں گا اور اگر تم نے کفرانِ نعمت کیا تو میرا عذاب شدید ہے۔''

**حکمت کے موتی برائے عمل**

☆ دنیاوی تعلیم کے ساتھ ساتھ روحانی تزکیہ نفس و تربیت کے لیے گھر میں مذہبی رسائل کی فراہمی والدین کی ذمہ داری ہے۔

☆ بلوغت کی منزل پر والدین پر فرض عائد ہوتا ہے کہ اعمالِ صالحہ کی بجا آوری کے لیے مجتہد جامع الشرائط کی طرف رجوع کروائے۔

☆ اولاد پر فرض ہے کہ فروعات کی معلومات کیلئے خود علماء دین سے رجوع کرے۔

☆ نوجوانوں کے علاوہ بچوں کو سورۃ الحجرات، سورۃ لقمان، سورۃ النور، سورۃ یوسف کی تلاوت ترجمہ کے ساتھ کروانے سے اخلاق خبیثہ سے نجات اور اخلاقِ حسنہ کی طرف رغبت کا باعث ہوتی ہے۔

☆ قبرستان، مسجد، تلاوت قرآن، جنازہ واذان کے اوقات میں دنیاوی باتیں کرنے والے کے ستر سالہ اعمال ختم ہو جاتے ہیں۔ (حضور اکرمؐ)

☆ عقل مند ترین اور باہوش وہ ہے جو اپنے نفس کا محاسبہ کرے اور موت کے بعد عالمِ برزخ کے لیے عمل بجالائے۔ (حضور اکرمؐ)

☆ ایام تمہاری عمروں کے صحیفے ہیں، پس تم ان کو اپنے نیک اعمال سے پُر کرو۔ (امیر المؤمنینؑ)

☆ جو شخص اپنے نفس کا محاسبہ نہیں کرتا وہ ہم میں سے نہیں ہے، اپنے محاسبے کے لیے تیار شخص ہماری طرف سے دعاؤں کا مستحق ٹھہرتا ہے۔ (امام موسیٰ کاظمؑ)

☆ جب بندہ مومن توبہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ ایسا ہی خوش ہوتا ہے جیسے کسی کو کوئی چیز مل جائے۔ (امام محمد باقرؑ)

☆ لوگ دنیا میں دولت کے سہارے پہچانے جاتے ہیں اور آخرت میں اپنے اعمال کے ذریعے۔ (امام علی نقیؑ)

☆ والدین کے ساتھ نیکی ترک کرنا تنہائی کا باعث ہے اور انجام ذلت و پستی ہے۔

☆ خوبصورت بات کرنے والا سب سے زیادہ خوبصورت ہے۔ (امام علی نقیؑ)

☆ نماز پنجگانہ وقت پر ادا کیجیے۔

☆ جمعرات اور پیر کے دن حتی المقدور روزہ رکھیے۔

☆ تہی دستوں اور ناداروں کی امداد کیجیے۔

☆ سوئیے کم اور قرآن پاک کی تلاوت (ترجمہ) سے کیجیے۔

☆ تہی دستوں کو مادی نظر سے اور اولیاء اللہ کو معنوی نظر سے دیکھیے۔

☆ تہمت زدہ جگہوں سے دور رہیے۔ (امام خمینی)

☆ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ مِنْ ھَمْزِہٖ وَ نَفْخِہٖ وَ نَفْثِہٖ ۝

دعاؤں کی ابتداء سے پہلے اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف یا درودِ ابراہیمؑ کی تلاوت لازمی کریں۔

☆ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ یَا حُجَّةَ اللّٰهِ یَابْنَ الْحَسَنِ اَدْرِكْنِیْ۔ (7 مرتبہ)

درود کے بعد 10 مرتبہ یَا اَللّٰهُ، 10 مرتبہ یَا رَبُّ، 10 مرتبہ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ، کے ورد سے زبان کو پاک و پاکیزہ کر کے درج ذیل دعاؤں کو ہر نماز کے بعد فجر و عشاء کے بعد یا دن میں ایک مرتبہ اپنی روح کی تازگی اور نجات آخرت کے لیے لازمی عادت بنالیں۔ زندگی کے تمام خطرات کے لیے ڈھال کا کام دیں گی۔

☆ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ o

☆ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَ اَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ o (11 یا 101 مرتبہ)

☆ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَ عِقَابِهٖ وَ شَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ وَ اَنْ یَّحْضُرُوْنَ (50 مرتبہ)

☆ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَ بِحَمْدِهٖ o (3 مرتبہ)

☆ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَ هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ o (30 مرتبہ)

☆ یَا كٓهٰیٰعٓصٓ یَا حٰمٓعٓسٓقٓ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ o (6 مرتبہ)

☆ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ o (3 مرتبہ)

☆ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَ اَتُوْبُ اِلَیْهِ o (3 مرتبہ)

☆ سُبْحَانَكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اِغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ كُلَّهَا جَمِیْعًا فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ كُلَّهَا جَمِیْعًا اِلَّا اَنْتَ o (3 مرتبہ)

☆ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ اِلٰهًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا لَّمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا o (10 مرتبہ)

☆ فَاكْفِنَا یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ یَا كَافِیَ الْمُهِمَّاتِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ o (5 مرتبہ)

☆ اَللّٰهُمَّ نَسْئَلُكَ الرَّاحَةَ عِنْدَ الْمَوْتِ وَالْمَغْفِرَةَ بَعْدَ الْمَوْتِ وَالْعَفْوَ عِنْدَ الْحِسَابِ o (3 مرتبہ)

☆ رَبِّ اغْفِرْلِیْ وَ ارْحَمْنِیْ وَ تُبْ عَلَیَّ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ o (7 یا 70 مرتبہ)

☆ رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا وَ اِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَ تَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ o (سورۃ الاعراف 23)

☆ اَللّٰهُ لَطِیْفٌ ، بِعِبَادِهٖ اَللّٰهُ حَفِیْظٌ قَدِیْمٌ اَزَلِیٌّ قَیُّوْمٌ لَا یَنَامُ o (7 مرتبہ)

☆ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ o (7 یا 100 مرتبہ)

☆ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَیْتَنَا وَ هَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ o

☆ رَبِّ هَبْ لِیْ حُكْمًا وَّ اَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ o

☆ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَ بِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَ اَتُوْبُ اِلَیْهِ وَ اَسْئَلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ o (11 مرتبہ)

☆ امام محمد باقرؑ نے فرمایا: جو شخص لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ ہر روز 30 یا 100 مرتبہ پڑھے، زندگی بھر فقر و فاقہ سے محفوظ اور وحشتِ قبر سے مامون رہے گا، تونگر ہوگا اور بہشت کے دراس پر کھول دیے جائیں گے۔

**دعائے معرفت امام زمانہ علیہ السلام**

اس سے قبل کہ دعا کے جملوں سے منہ کو پاک و پاکیزہ کیا جائے۔ کثیر سوالوں کے جواب میں مختصراً قرآن کریم کی آیات کی طرف نشاندہی کرنا واجب لازم ہے تاکہ ہدایت کے متلاشی لوگوں کو صراطِ مستقیم تک رسائی میں آسانی ہو جائے۔

☆ سورۃ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 71 میں ارشاد ہے: "(یاد کرو) اس دن کو جبکہ ہم سب لوگوں کو ان کے امام کے ساتھ بلائیں گے۔" یعنی قیامت کے میدان کا تذکرہ ہے۔

☆ امام کا انتخاب عوام الناس کی جمہوری ووٹوں سے ممکن نہیں بلکہ سورۃ انبیاء

آیت 73 میں ارشاد فرمایا: ''اور ہم نے ان کو امام (مقتدا) بنایا کہ ہمارے حکم سے خلق کو ہدایت کیا کرتے تھے اور ہم نے ان کے پاس نیک کاموں کے کرنے کا اور خصوصاً نماز کی پابندی اور زکوٰۃ ادا کرنے کا حکم بھیجا وہ (آئمہ) ہماری عبادت خوب کیا کرتے تھے۔'' (ترجمہ مولانا اشرف علی تھانوی مرحوم)

☆ سورۃ النساء آیت نمبر 75 میں دعائیہ انداز میں ارشاد فرمایا: ''اے رب ہمارے لیے اپنے پاس سے کوئی سرپرست (امام) مقرر فرما۔''

☆ سوۃ یٰسین آیت 12 میں ارشاد فرمایا: ''ہم نے ہر چیز کو امام مبین میں جمع کر رکھا ہے۔'' تفسیر البرھان میں امام محمد باقرؑ نے اپنے چند بزرگوں کے حوالے سے بیان فرمایا کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو خلیفہ اول اور خلیفہ دوم نے اپنی جگہ سے کھڑے ہو کر آنحضرتؐ سے عرض کیا کہ وہ کیا ''امام مبین تورات'' ہے۔ آپؐ نے فرمایا نہیں۔ پھر فرمایا: ''انجیل'' ہے؟ آپؐ نے فرمایا: نہیں۔ پھر سوال کیا کہ امام مبین ''قرآن'' ہے۔ آپؐ نے فرمایا نہیں۔ پھر آنحضرت علیؑ کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ ''امام مبین علیؑ'' یہ ہیں۔ خدا تعالیٰ نے جن کی ذات میں کل شیٔ کے علم کا احاطہ کیا ہے۔ (حقائق الوسائط)

☆ سورۃ القصص آیت 42-41 میں ارشاد فرمایا: ''اور ہم نے ان لوگوں کو امام (ایسا رئیس) بنایا تھا جو لوگوں کو دوزخ کی طرف بلاتے رہے اور (اسی واسطے) قیامت کے روز (ایسے بے کس رہ جائیں گے) کوئی ان کا ساتھ نہ دے گا اور ہم نے اسی دنیا میں ان کے پیچھے لعنت لگا دی اور قیامت کے دن بھی وہ بُرے حال لوگوں میں سے ہوں گے۔'' (اشرف علی تھانوی)

مختصراً پل صراط سے گزرنے کے لیے حضرت علیؑ (آئمہ معصومینؑ) کی سند ضروری ہے۔ فرمانِ رسالت مآبؐ سے ابو سعید خدریؓ روایت کرتے ہیں کہ ''بروزِ محشر بحکم پروردگار صراط کے دونوں کناروں پر دو فرشتوں کو تعینات کیا جائے گا اور ہر شخص سے ولایت علی کی سند پوچھیں گے۔ پل صراط سے وہی گزر سکے گا جس کے پاس امام علیؑ کی تصدیق ہوگی۔ جس کے پاس نہ ہوگی، اسے اوندھے منہ جہنم میں ڈالا جائے گا۔ (صواعق محرقہ اہل سنت کی معتبر ترین کتاب ہے)

کیونکہ حضور اکرمؐ شریعت کے پہچاننے والے ہیں، امام اس کی حفاظت اور اشاعت کرنے والے ہیں۔ واقعہ کربلا اس کی منہ بولتی دلیل ہے۔ پس نجات دہندہ اللہ تعالیٰ کے مقرر کردہ آئمہ کی معرفت کے لیے اس دعا سے مدد طلب کرنے، نیز تزکیہ نفس و رجوعِ امام زمانہ عجل اللہ فرجہ، فجر میں لازمی کوشش کر کے تلاوت کریں۔

اَللّٰھُمَّ عَرِّفْنِیْ نَفْسَکَ فَاِنَّکَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِیْ نَفْسَکَ لَمْ اَعْرِفْ نَبِیَّکَ اَللّٰھُمَّ عَرِّفْنِیْ رَسُوْلَکَ فَاِنَّکَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِیْ رَسُوْلَکَ لَمْ اَعْرِفْ حُجَّتَکَ اَللّٰھُمَّ عَرِّفْنِیْ حُجَّتَکَ فَاِنَّکَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِیْ حُجَّتَکَ ضَلَلْتُ عَنْ دِیْنِیْ ٥

**ترجمہ:** اے معبود! تو مجھے اپنی معرفت عطا کر یقیناً اگر تو نے مجھے اپنی معرفت عطا نہ فرمائی۔ تو میں تیرے نبی کو نہ پہچان پاؤں گا۔ اے معبود! مجھے اپنے رسولؐ کی معرفت عطا کر کہ یقیناً اگر تو نے مجھے اپنے رسولؐ کی معرفت نہ کرائی تو میں تیری حجت کو نہ پہچان پاؤں گا۔ اے معبود! مجھے اپنی حجت عطا کر کہ اگر تو نے مجھے اپنی حجت کی پہچان نہ کرائی تو میں دین سے گمراہ ہو جاؤں گا۔

**دعائے امامِ زمان علیہ السلام**

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ اَللّٰھُمَّ کُنْ لِّوَلِیِّکَ الْحُجَّۃِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوٰاتُکَ عَلَیْہِ وَ عَلٰی اٰبَآئِہٖ فِیْ ھٰذِہِ السَّاعَۃِ وَ فِیْ کُلِّ سَاعَۃٍ وَّلِیًّا وَّ حَافِظًا وَّ قَآئِدًا وَّ نَاصِرًا وَّ دَلِیْلًا وَّ عَیْنًا حَتّٰی تُسْکِنَہٗ اَرْضَکَ طَوْعًا وَّ تُمَتِّعَہٗ فِیْھَا طَوِیْلًا ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ عَجِّلْ فَرَجَھُمْ۔

☆ تمام دعاؤں کے آخر میں حضرت امام جعفر صادقؑ کے فرمان کے مطابق مَاشَآءَ اللّٰہُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ اور درود کی ادائیگی لازمی کریں۔

**نمازِ مغفرتِ والدین**

حضرت امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں کہ والدین کی زندگی میں بیٹا نیک اور فرماں بردار ہوتا ہے مگر ان کے مرنے کے بعد اپنے دینی و دنیوی حقوق ادا نہیں کرتا اور ماں باپ کے واسطے طالب مغفرت نہیں ہوتا تو اللہ تعالیٰ اس کو عاق تحریر فرما دیتا ہے اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ فرزند والدین کی زندگی میں نافرمان ہوتا ہے مگر ان کی وفات کے بعد وہ ان کی طرف سے حقوق ادا کرتا ہے اور ان کے لیے خدا سے

مغفرت طلب کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے والدین کا فرماں بردار اور ان کے متعلق اس کو نیکو کار تحریر فرماتا ہے۔ پس ضروری ہے کہ اعمالِ صالحہ اختیار کریں اور کم از کم ہر شبِ جمعہ والدین کے لیے 2 رکعت نماز مغفرت پڑھیں۔

**طریقہ:** پہلی رکعت میں ایک بار سورۃ حمد اور دس مرتبہ رَبِّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَلِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ ا اور دوسری رکعت میں ایک بار سورۃ حمد اور دس مرتبہ رَبِّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ا پڑھے اور بعد سلام دس مرتبہ کہے رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّیٰنِیْ صَغِیْرًا ا ا

**نمازِ وحشت قبر**

مؤمنین کو چاہیے کہ 2 رکعت نماز روزانہ نماز مغربین کے ساتھ اس نیت سے کہ "آج کی رات دنیا میں جتنے مرحومین کی اول رات ہے ان کو ہدیہ کی جاتی ہے۔ سنت قُرْبَۃً اِلَی اللّٰہِ اس طریقہ سے ادا کرے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد آیت الکرسی اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد دس دفعہ سورۃ القدر پڑھیں۔

آج ہم کسی کے لیے پڑھیں گے، کل کوئی ہمارے لیے پڑھے گا۔

حضورِ اکرمؐ نے فرمایا: جو شخص اپنے ماں باپ کے عزیزوں کے حقوق ادا کرے، اس کو بہشت میں ایک ہزار درجے دیے جائیں گے۔

کسی بھی نماز کی نیت سے پہلے پڑھنے کی دعا: اِنَّ صَلَاتِیْ وَ نُسُكِیْ وَ مَحْیَایَ وَ مَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ٥ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَ بِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَ اَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ۔ (سورۃ الانعام: 162-163)

دعوتِ فکر قرآن کریم کی متعدد آیات میں اللہ تعالیٰ نے توبہ واستغفار، اعمالِ صالحہ، عبادات واجبہ ونجات آخرت کی قبولیت کو ولایت علی ابن ابی طالبؑ سے مشروط کر دیا ہے۔ دین اُن کی زبانوں کا چسکا بن چکا ہے، اس میں سے اتنا لیتے ہیں، جتنا ان کے روزگار کے لیے مفید ہو۔ (امام حسینؑ)

**برائے بلندیٔ درجات: کل انبیاء علیہ السلام، اوصیاء علیہ السلام، شہداء رحمۃ اللہ علیہ، صالحین علیہ السلام، اولیاء علیہ السلام، قطب و ابدال علیہ السلام، کل مؤمنین و مؤمنات، مسلمین و مسلمات خصوصاً**



یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۳ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تسدیس عطارد زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 21 فروری 11 بجکر 54 منٹ مکمل نظر 22 فروری 1 بجکر 21 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 22 فروری 14 بجکر 47 منٹ پر ہوگا۔ برائے حل المشکلات ہر قسم کے لئے نقشِ نادِ علیؑ بالا پرہیز لکھ کر پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۹۶ | ۱۶۰۹ | ۱۶۰۶ | ۱۶۰۳ |
| ۱۶۰۷ | ۱۶۰۲ | ۱۵۹۷ | ۱۶۰۸ |
| ۱۶۰۱ | ۱۶۰۴ | ۱۶۱۱ | ۱۵۹۸ |
| ۱۶۰۱ | ۱۵۹۹ | ۱۶۰۰ | ۱۶۰۵ |

**تربیع زہرہ مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء 24 فروری 4 بجکر 13 منٹ مکمل نظر 25 فروری 17 بجکر 1 منٹ اور خاتمہ نظر 27 فروری 5 بجکر 46 منٹ پر ہوگا۔ ناجائز محبت کرنے والوں میں نفاق کیلئے سورۃ فیل کا خالی البطن نقش احاطہ قبور میں دفنائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۸ | ۳۹۰۷ | ۱۴۶۴ |

| ۲۴۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۱۹ |
|---|---|---|
| ۲۹۳۱ | ۱۹۵۲ | ۹۷۶ |

**تربیع عطارد مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء 28 فروری 10 بجکر 23 منٹ مکمل نظر یکم مارچ 4 بجکر 56 منٹ جبکہ خاتمہ نظر یکم مارچ 23 بجکر 35 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کے کاروبار کو بند کرنے کیلئے سورۃ کوثر کے خالی البطن نقش سے استفادہ کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۱۸۳۸ | ۶۸۷ |
| ۱۱۴۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۰۹ |
| ۱۳۸۰ | ۹۱۶ | ۴۵۸ |

# اھرام شرفِ مشتری PYRAMID

## اہرام کے فوائد و کرشمات

☆ مراقبہ میں ارتکاز توجہ یکسوئی پانے کے لیے اس میں اپنی تصویر رکھ دیں یا بڑے اہرام میں بیٹھ کر مراقبہ کریں، نتائج مخفی اسرار و رموز سو فیصد ملتے ہیں۔ ☆ اہرام نیک خواہشات و خیالات کو مادی شکل بھی فراہم کرتے ہیں۔ اہرام میں نا قابل عمل خواہشات لکھ کر رکھیں، پوری ہو سکتی ہیں۔ ☆ اپنے بیڈ کے نیچے اہرام رکھیں، آپ کو پُرسکون میٹھی نیند آئے گی۔ شادی شدہ ہونے کی صورت میں ازدواجی مسرتیں بڑھ جائیں گی۔ ☆ اہرام میں بلیڈ رکھ دیں تو بلیڈ تیز ہو کر پھر سے کارآمد ہو جاتا ہے۔ ☆ اہرام میں موذی امراض کینسر، سرطان کی ادویات رکھیں، ادویہ میں روحانی تاثیر شفاء کی قوت بڑھ جائے گی۔ ☆ اہرام میں پھل، سبزیاں رکھ کر کھائیں، مزید توانائی بخش غذا بن جائے۔ ☆ اہرام میں بیج یا قلمیں رکھیں تو اُن کی افزائش حیرت انگیز طور پر بڑھتی ہے۔ ☆ اہرام میں رکھا گیا دودھ یا پانی پینے سے بڑھاپا طاری نہیں ہوتا۔ اس دودھ یا پانی سے چہرہ دھونے سے خوبصورتی میں اضافہ ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں کوئی اسم اعظم یا قرآنی نقش اپنے نام مقصد کے ساتھ لکھ کر عروج ماہ میں رکھیں، روحانی تاثیرات آپ کو حیران کر دیں گی۔

**ترکیبِ استعمال:** اہرام کے اندر کاغذ پر دعائیں لکھ کر رکھ سکتے ہیں، دعائیں رکھنے سے پہلے دو نفل حاجت ادا کر کے اہرام کا ڈھکن اُٹھا کر سنٹر پوائنٹ پر سکواش ٹیپ لگا کر دعائیں کر کے رکھ دیں، اہرام لیول سے سیدھا کر لیں، اہرام کے نیچے پلیٹ فارم پر چار یکساں لائنیں ہیں۔ ایک لائن کو قطب نما (Compass) سے شمال کی سمت کریں، یوں اہرام میں رکھی ہوئی دوا یا دعا میں تاثیر شروع ہو جائے گی۔ بہتر وقت رکھنے کا عروج ماہ چاند کی یکم تا 14 تواریخ ہیں۔

زنجانی جنتری 2002ء میں کرشماتِ اہرام کے ذکر سے اندازہ ہوا کہ اہرام سے فیض یابی اور اس میں دلچسپی رکھنے والے شائقین ساری دنیا کی طرح وطن عزیز پاکستان میں بھی خاصی تعداد میں پائے جاتے ہیں۔ مختلف اوقات میں کل پرائیویٹ ٹیلی ویژن کے نغمات اور اشتہاری فلم DHL نے اہرام میں ایک بار پھر عوامی دلچسپیاں بڑھا دی ہیں۔ سال بھر وقفہ وقفہ سے ملنے والے تجربات میں چند نئے تجربات کا اضافہ ہوا ہے۔

☆ اہرام میں بانجھ پن کے لیے رکھی گئی ادویات کے مسلسل استعمال سے بانجھ پن کا مرض جاتا رہا۔ ☆ روٹھے ہوئے (محبت) دوستوں کو منانے کے لیے رکھی گئی دعا قبول ہوئی۔ ☆ ہمارے دوست میجر (ر) خالد اسماعیل قاضی و میجر (ر) نوید اکبر نے بتایا کہ اُن کے ایک دوست نے اہرام کے اندر پرائز بانڈ اور نکلنے کی دعا لکھ کر رکھی اور ان کا پچاس لاکھ روپے کا انعام نکل آیا۔ اہرام کے اَن گنت فوائد میں یہ ایک نیا اضافہ ہے۔ ☆ اہرام گھر میں رکھنے سے خبیث ارواح جنات، آسیب کے اثرات کا خاتمہ ہوا۔ ☆ اہرام عین سرہانے کے نیچے رکھ کر سونے سے خواب میں استخارہ جلد نصیب ہوتا ہے۔ ☆ اہرام بستر کے عین تکیہ کے نیچے رکھ کر بہ نیت پرائز بانڈز نمبرز معلوم کرنے کے لیے باوضو سونے سے خواب میں متوقع لکی نمبرز معلوم ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں کوئی سکن کریم رکھ کر استعمال کرنے سے چہرے کی خوبصورتی، داغ دھبے دور ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں بادام رکھ کر کھانے سے نظر اور دماغ تیز ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں نام بمعہ والدہ لکھ کر رکھنے سے تحفظ احساس رہتا ہے جیسے کوئی آپ کے ساتھ ہو اور آپ کی حفاظت کر رہا ہے۔ ☆ اہرام میں بخورات (صندل، لوبان، ہرمل، گوگل، دال چینی) سات دن رکھ کر جلانے سے مخفی مخلوقات کی جھلکیاں نظر آنے لگتی ہیں۔




## اہرام بنانے کی ترتیب

اہرام گتے، لکڑی، جست، ایلومینیم، مٹی یا پتھر یا کسی بھی چیز کا بنائیں۔ AB کا ایک گرافک زاویہ 58.18 اور BC کا گرافک زاویہ 301.82 ہے۔ یہ زاویہ کمپیوٹر سے بنائیں۔ دونوں نقطے B کو ملنے چاہئیں، کمپیوٹر پرنٹر سے پرنٹ نکلوالیں۔ یہ اہرام کی، کی Key بن جائے گی۔ اس فارمولا سے اہرام کی سائیڈ تیار ہوگی، اس طرح کی چار سائیڈز بنا کر نقطہ B کو ملاتے جائیں، درست اہرام بن جائے گا۔ درجنوں غلط اہرام بنانے کے بعد یہی آسان طریقہ ہاتھ لگا ہے۔

